ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ

# كُنُوزُ القرآن

## قرآنِ کریم کے اقتباسات

قاضی مظہر الدین احمد بلگرامی

اُستاد شعبۂ دینیات مسلم یونیورسٹی

علی گڑھ

ناشر

مکتبہ برہان اُردو بازار جامع مسجد دہلی — ۶

Gifted to Shri Nanak ... 109, Ram Katra

Qazi Mazharuddin Ahmed Bilgrami

20/11/68

اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ

# كُنُوزُ الْقُرْآن

## قرآنِ کریم کے اقتباسات


قاضی مظہر الدین احمد بلگرامی

اُستاد شعبۂ دینیات مسلم یونیورسٹی

علی گڑھ



ناشر

مکتبہ برہان اردو بازار جامع مسجد دہلی

طبع اوّل
مارچ ۱۹۶۱ء

تعدادِ اشاعت ........................ ایک ہزار

قیمت مجلد دو روپے آٹھ آنے (عہ؎) (علاوہ محصول ڈاک) غیر مجلد دو روپے (عہ)

ملنے کے پتے

(۱) ایجوکیشنل بک ہاؤس۔ شمشاد مارکیٹ۔ علی گڑھ۔
(۲) مکتبہ برہان اردو بازار جامع مسجد دہلی ۔ ۶
(۳) کتب خانہ انجمن ترقی اردو۔ اردو بازار جامع مسجد دہلی۔۶

# فہرست مضامین


| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
| --- | --- | --- |
| | پیش لفظ | ۷ |
| | دیباچہ | ۸ |
| ۱ | ایک اللہ کائنات کا رب ہے۔ | ۱۳ |
| ۲ | اللہ کی چند صفات | ۱۵ |
| ۳ | اللہ کی قدرت کی نشانیاں | ۱۷ |
| ۴ | اللہ نے ہر چیز کا جوڑا بنایا ہے | ۱۹ |
| ۵ | کٹ حجتی اور اندھی تقلید بری ہے۔ | ۲۱ |
| ۶ | کون لوگ عقلمند ہیں؟ | ۲۳ |
| ۷ | قانونِ فطرت کا مطالعہ | ۲۵ |
| ۸ | حضرت ابراہیم کو مظاہر فطرت سے ہدایت | ۲۷ |
| ۹ | اللہ ہی ظاہر و پوشیدہ کو جانتا ہے | ۲۹ |
| ۱۰ | دن اور رات کا بنانے والا ایک اللہ ہے | ۳۱ |
| ۱۱ | انسان کو ایک دن سرکشی کی سزا ملیگی | ۳۳ |
| ۱۲ | راحت میں انسان کی بھول۔ | ۳۵ |
| ۱۳ | مصیبتوں سے انسان کی جانچ ہوتی ہے | ۳۷ |
| ۱۴ | اللہ کے خاص بندوں کی پہچان | ۳۹ |
| ۱۵ | اللہ کے خاص بندوں کی پہچان | ۴۱ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
| --- | --- | --- |
| ۱۶ | اللہ کے خاص بندوں کی پہچان | ۴۳ |
| ۱۷ | کون لوگ اللہ کے یہاں اچھا بدلہ پائیں گے؟ | ۴۵ |
| ۱۸ | نیک لوگوں سے اللہ کا وعدہ | ۴۷ |
| ۱۹ | نیک لوگ گھاٹے میں نہیں رہتے | ۴۹ |
| ۲۰ | وہ لوگ جو سیدھے راستہ پر اور کامیاب ہیں۔ | ۵۱ |
| ۲۱ | اصل نیکی کیا ہے؟ | ۵۳ |
| ۲۲ | مذہب میں زبردستی نہیں ہے | ۵۵ |
| ۲۳ | اسلام کا مرتبہ | ۵۷ |
| ۲۴ | اسلام کی ترقی دیکھکر اللہ کو یاد کرنے کا حکم | ۵۹ |
| ۲۵ | ہر حال میں اسلام پر قائم رہنے اور متحد رہنے کا حکم | ۶۱ |
| ۲۶ | عزت اور ذلت اللہ کے اختیار میں ہے | ۶۳ |
| ۲۷ | رسول کے کچھ فرائض | ۶۵ |
| ۲۸ | رسول اور پیغامِ توحید | ۶۷ |
| ۲۹ | رسول ہونیکے بعد حضرت موسیٰ کا پہلا سبق | ۶۹ |
| ۳۰ | اللہ اور رسول سے سچی محبت | ۷۱ |
| ۳۱ | قرآن اللہ کی طرف سے اُتاری ہوئی کتاب ہے | ۷۳ |
| ۳۲ | قرآن جیسی کتاب کوئی انسان نہیں لاسکتا | ۷۵ |
| ۳۳ | برکتوں والی رات۔ | ۷۷ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۳۴ | کائنات میں انسان کا مرتبہ | ۷۹ |
| ۳۵ | اتحادِ انسانی سچّے مذہب کی رُوح ہے | ۸۱ |
| ۳۶ | نماز | ۸۳ |
| ۳۷ | روزہ | ۸۵ |
| ۳۸ | زکاۃ | ۸۷ |
| ۳۹ | حج | ۸۹ |
| ۴۰ | اصلاحِ اخلاق | ۹۱ |
| ۴۱ | حضرت لقمانؑ کی اپنے بیٹے کو نصیحت | ۹۳ |
| ۴۲ | ماں باپ سے اچھّے برتاؤ کا حکم | ۹۵ |
| ۴۳ | بُرائی کے بدلہ میں بھلائی کرنا اچھّا ہے | ۹۷ |
| ۴۴ | ایمان والوں کو رواداری کا حکم | ۹۹ |
| ۴۵ | بغیر اجازت کسی کے گھر میں داخل نہ ہونا چاہئیے | ۱۰۱ |
| ۴۶ | شراب اور جُوا بہت سی بُرائیوں کی جڑ ہیں | ۱۰۳ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۴۷ | وعدہ پُورا کرنے کی تاکید | ۱۰۵ |
| ۴۸ | دِکھاوے کی عبادت بے فائدہ ہے | ۱۰۷ |
| ۴۹ | ناجائز دولت | ۱۰۹ |
| ۵۰ | دولت میں دوسروں کے حقوق | ۱۱۱ |
| ۵۱ | کنجوسی اور فضول خرچی دونوں گناہ ہیں | ۱۱۳ |
| ۵۲ | اللہ کے راستہ میں خرچ کرنے کا طریقہ اور اُس کا بدلہ | ۱۱۵ |
| ۵۳ | انصاف، احسان اور رشتہ داروں کی مدد کا حکم | ۱۱۷ |
| ۵۴ | دین اور دُنیا ساتھ ساتھ ہے | ۱۱۹ |
| ۵۵ | دُنیا کا ٹھاٹ چند روزہ ہے | ۱۲۱ |
| ۵۶ | درود و سلام | ۱۲۳ |
| ۵۷ | ڈاکٹر اقبالؒ کا مسلمان سے خطاب | ۱۲۵ |

| S. No. | Contents | Page |
|---|---|---|


| | Foreword | |
|---|---|---|
| 1. | One God is the Sustainer of the world | ... 14 |
| 2. | Some attributes of God | ... 16 |
| 3. | Signs of God's power | ... 18 |
| 4. | God has created everything in pairs | ... 20 |
| 5. | Wrangling and blind obedience is wrong | ... 22 |
| 6. | Who are the men of understanding ? | ... 24 |
| 7. | Contemplation of the phenomena of Nature | ... 26 |
| 8. | Guidance received by Abraham from the phenomena of Nature | ... 28 |
| 9. | God alone has knowledge of the manifest and the hidden | ... 30 |
| 10. | One God is the Creator of Day and Night | ... 32 |
| 11. | Man will be punished for transgression | ... 34 |
| 12. | Forgetfulness of man in the midst of prosperity | ... 36 |
| 13. | Calamities are the test of man's perseverance | ... 38 |
| 14. | Distinctive traits of the true believers | ... 40 |
| 15. | Distinctive traits of the true believers | ... 42 |
| 16. | Distinctive traits of the true believers | ... 44 |
| 17. | Who will receive rich recompense from God ? | ... 46 |
| 18. | God's promise to the pious | ... 48 |
| 19. | The Righteous are not losers | ... 50 |
| 20. | Those who follow the right path & achieve success | ... 52 |
| 21. | Who are the people of truth? | ... 54 |
| 22. | There is no compulsion in religion | ... 56 |
| 23. | The status of Islam | ... 58 |
| 24. | Wordly success of Islam and the remembrance of God | ... 60 |
| 25. | Command to be ever steadfast & united in the cause of Islam | ... 62 |
| 26. | Honour and degradation are in the hands of God | ... 64 |
| 27. | Some of the duties of the Prophet | ... 66 |

28. The prophet and the Unity of God ... 68
29. Mose's first lesson on receiving the Revelation ... 70
30. True love of God and His prophet ... 72
31. The Quran is the Revealed Book ... 74
32. No man can produce a book like the Quran ... 76
33. The Night of blessings ... 78
34. Man's place in the universe ... 80
35. Oneness of mankind is the essence of true religion ... 82
36. The prayer ... 84
37. The Fast ... 86
38. The Alms (ZAKAT) ... 88
39. The Pilgrimage ... 90
40. Reform of morals ... 9
41. Prophet Luqman's advice to his son ... 94
42. Command to be kind to parents ... 96
43. Doing good in return for evil ... 98
44. Tolerance enjoined on all believers ... 100
45. Do not enter any one's house without permission ... 102
46. Intoxicant and gambling are the source of many evils ... 104
47. The Fulfilment of engagement ... 106
48. Hollow acts of worship are futile ... 108
49. Regarding property acquired unlawfully ... 110
50. Rights of others in property ... 112
51. Both miserliness and extravagance are a sin ... 114
52. The right way of spending for God and its reward ... 116
53. Command regarding justice, benevolence and liberality to kith and kin ... 118
54. The spiritual and the material worlds are interdependent ... 120
55. The pageant of life is ephemeral ... 122
56. Blessings on the holy prophet ... 124
57. Iqbal's address to the Muslim ... 126

## FOREWORD

After a careful reading of Kunuz-ul-Qur-an, compiled by Maulana Qazi Mazharuddin Ahmad Bilgrami, I was glad to find that the book contains remarkable extracts from the Qur-an, dealing with some fifty topics of great significance, embodying the basic teachings of Islam, and covers various aspects of the individual and social life of human beings. These extracts have been rendered both into English and Urdu languages with a view to enlightening the common reader and presenting those who are interested in the study of the Holy Book with a synopsis of its contents within a limited span.

In addition to literal translation, helpful footnotes have been provided to enable the reader to understand and appreciate the meaning and substance of the verses concerned.

This fine piece of compilation bespeaks, I am sure, the learned author's mature understanding of the spirit of the last Revealed Book and his ability to present it adequately and with a sense of economy.

May his earnest endeavour be rewarded by Allah.

(Maulana) Said Ahmad Akberabadi,
Head of the Sunni Theology Deptt.
and
Dean, Faculty of Theology,
M. U. Aligarh.

# پیش لفظ[1]

میں نے مولانا قاضی منظہرالدین احمد بلگرامی کی تالیف "کنوز القرآن" کو غور سے پڑھا، مجھے یہ دیکھ کر مسرّت ہوئی، کہ اس کتاب میں قاضی صاحب نے قرآن کریم کے اُہم اقتباسات جمع کر دئے ہیں۔ یہ تقریباً پچاس اقتباسات اُن موضوعات سے تعلّق رکھتے ہیں، جن میں اسلام کی بنیادی تعلیمات سمٹ آئی ہیں، اور جو انسانوں کی انفرادی و اجتماعی زندگی کے مختلف پہلوؤں پر حاوی ہیں۔

اقتباسات کا اُردو اور انگریزی زبانوں میں ترجمہ ہر پڑھنے والے کو اسلامی تعلیمات سے بڑی حد تک واقف کر دینے کے خیال سے کیا گیا ہے، اور اس لئے بھی کہ جو لوگ قرآن کریم کے مطالعہ سے دلچسپی رکھتے ہیں اُن کے سامنے اس کتابِ پاک کے مضامین کا ایک مختصر سا خاکہ پیش کر دیا جائے۔ سلیس لفظی ترجمہ کے ساتھ مفید حواشی بھی فراہم کئے گئے ہیں تاکہ پڑھنے والے کو آیاتِ قرآنی کے معانی ومطالب سمجھنے، اُن کی گہرائیوں اور رُوح تک پہنچنے میں مدد مل سکے۔

اِس گراں قدر تالیف سے ظاہر ہوتا ہے کہ فاضل مؤلّف آخری صحیفۂ آسمانی کی رُوح کو سمجھنے اور اُسے موزونیت و اختصار کے ساتھ پیش کرنے کی پُوری طور پر صلاحیت رکھتے ہیں۔

اللہ تعالےٰ اُن کو اس مخلصانہ کوشش کا اجر عطا فرمائے۔

(مولانا) سعید احمد اکبر آبادی
ڈین شعبۂ دینیات، مُسلم یُونیورسٹی
علی گڑھ

---

[1] ۔ پیش لفظ انگریزی زبان میں لکھا گیا تھا جس کا مفہوم اُردو میں ادا کر دیا گیا ہے۔

۷۸۶

# دیباچہ

اسلامی عقیدہ کے مطابق قرآن آسمانی کتاب ہے جو اللہ کی طرف سے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر اُتاری گئی ہے۔ یہ کتاب اس لئے بھیجی گئی، کہ لوگ اس کے بتائے ہوئے راستہ پر چل کر نیکی اور بھلائی کی قدر پہچانیں، خود اچھے بنیں اور دوسروں کو اچھا بنائیں۔ اس کتاب نے بتایا کہ تمام انسانوں میں پورے طور پر اتحاد و اتفاق خدا پرستی کے رشتہ ہی سے ہو سکتا ہے، اللہ کے دین میں، جس کے بنیادی اصول ہر زمانے میں ایک سے رہے ہیں، گروہ بندی اور آپس کی پھوٹ کی گنجائش نہیں، وہ میل جول اور بھائی چارہ کو پسند کرتا ہے، اس لئے تمام گروہ بندیاں، جو نفرت پیدا کرنے والی اور پھوٹ ڈالنے والی ہیں، سچائی کی راہ نہیں ہو سکتیں۔ اِس کے اُتارے جانے کی غرض کسی خاص مُلک، قوم اور نسل کے لوگوں کی اصلاح و تربیت نہیں ہے، یہ تو ہر ملک، ہر قوم اور ہر زمانہ کے اِنسانوں کی اصلاح کے لئے اُتاری گئی ہے، اس کے قوانین زمانہ کے بدل جانے سے نہیں بدلتے۔ یہ تو انسان کے بنائے ہوئے قانون میں ہوا کرتا ہے۔ جس شخص یا سماج میں سچائی کا راستہ جاننے اور اپنے دین کو سنوارنے کی تڑپ اور لگن ہو، اُس کے لئے ضروری ہے کہ وہ قرآن کریم کی بتائی ہوئی باتوں پر چلے۔ تاریخ گواہ ہے کہ اس کتاب پر پوری طرح عمل کرنے والے جہان کے سُلطان اور عالم کے پاسبان بن گئے۔ اسی نے ان کو مرنا اور جینا سکھایا، اونٹوں اور بکریوں کے چرانے والوں نے اسی کتاب کی بخشی ہوئی صلاحیت کے بَل بُوتے پر اقوامِ عالم کی باگ اپنے ہاتھوں میں سنبھال لی اور خود کو اُونچا کرنے اور بہتر بنانے کا جو طریقہ ربُّ العالمین نے بتایا تھا اُس کو اختیار کر کے وہ قیصر و کسریٰ کے خزانوں کے مالک بن گئے۔ قرآن کے پیدا کردہ انقلاب اور اُس پر عمل کرنے والوں کے کارناموں کو سامنے رکھ کر یہ کہا جا سکتا ہے کہ جیسے وہ ہر زمانہ میں فصاحت و بلاغت کے لحاظ سے بے مثل رہا ہے، ایسے ہی تزکیہ، موعظت، حکمت، ہدایت

واصلاح کے لحاظ سے بھی معجزہ ہے جو کام اس نے کر کے دکھایا وہ کسی دوسری کتاب نے نہیں کیا۔
یہ سب کچھ قرآن کریم کے اُس اثر کی وجہ سے ہوا جو اُن کے دلوں میں پیدا ہو گیا تھا۔ فرانسیسی فاضل ڈاکٹر لیبوں نے قرآن کے سادہ اور موثر طرزِ تعلیم ہی کو دیکھ کر اسلام کو ایک دلوں پر حکومت کرنے والا مذہب کہا ہے۔ اور اسی سے ملتی جلتی بات مشہور شاعر جرمن گوئٹے نے بھی قرآن اور اُس پر عمل کرنے والے لوگوں کی زندگی کا گہرا مطالعہ کرنے کے بعد کہی ہے۔

یہاں اِس تلخ حقیقت کا ظاہر کر دینا بھی ضروری معلوم ہوتا ہے کہ مُسلمان قرآنِ کریم سے جتنے دُور اور بیگانہ ہوتے گئے، اُتنے ہی وہ پستی اور زوال کی طرف آتے گئے اور یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ اب تو یہ کتاب اکثر گھروں میں صرف برکت کے لئے رہ گئی ہے۔ اُنھوں نے اپنی اُس پُرانی تاریخ کو بھلا دیا جِس کو یاد رکھنے کا صحیح طریقہ یہی تھا کہ وہ قرآنی ہدایات پر عمل کرتے رہتے، جس کا بڑا اچھا نتیجہ یہ نکلتا، کہ وہ خود بھی زندہ رہتے اور دُنیا والوں کو بھی اسلامی افکار اور اقدار سے روشناس کر کے زندگی بخشتے۔ بہت سے مُسلمان اپنے گفتار و کردار سے جس اسلام کو پیش کر رہے ہیں اُس کی طرف آج کی دُنیا قدم بڑھانے کے لئے تیار نہیں ہے۔ دُنیا کے مختلف گوشوں میں اب جو لوگ مُسلمان ہو رہے ہیں، اُن میں زیادہ تر ایسے لوگ ہیں جو مُسلمانوں کو دیکھ کر نہیں بلکہ قرآن اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت سے مُتاثر ہو کر اور اسلام کو دینِ فِطرت سمجھ کر اسلام کی طرف جُھک رہے ہیں۔

رگوں میں وہ لہو باقی نہیں ہے — وہ دِل، وہ آرزو باقی نہیں ہے
نماز و روزہ و قربانی و حج — یہ سب باقی ہیں، تُو باقی نہیں ہے
(اقبال)

قرآن کریم کسی ایسی جماعت کے اثر و اقتدار کو پسند نہیں کرتا جو مذہب کا نام لے کر لوگوں کے دل و دماغ پر ایسا قبضہ جمالے جس سے دُوسری برائیوں کے دروازے کُھل جائیں یا اُن کے کُھل جانے کا خطرہ پیدا ہو جائے، اور رائے اور خیال کی آزادی پر بے جا پابندیوں کے لگ جانے کا اندیشہ ہو۔ اربابِ کلیسا کے اِسی قسم کے غیر متوازن اقتدار کو خود اُن ہی کے لوگوں نے اچھی نظروں سے نہیں دیکھا، اور اُس کے جو ناخوشگوار نتائج دُنیا کے سامنے آئے، اُن کے یہاں بتانے کا موقع نہیں، قرآن کریم نے کہیں کہیں اُن کا پول کھول دیا ہے۔ بھلا ایسے لوگوں کو قرآن کیسے سراہتا، جو صرف اس خیال سے کہ کہیں اُن کی پوچھ نہ کم ہو جائے، لوگوں کو علم و عقل کی روشنی پر چلنے سے روکنے کے لئے مذہب کی آڑ لیتے اور سائنسی

تحقیقات کی طرف توجہ کرنا گمراہی خیال کرتے تھے۔ اُن کے اس رویہ نے بہت سے لوگوں کو مذہب سے بددل کر دیا۔ قرآن تو عقل و حواس کو کام میں لانے، کائنات اور اس کے بنانے والے کے بارے میں سوچنے کے لئے بار بار کہتا ہے، وہ انسان کو اُس کا اونچا مرتبہ بتانے کے لئے یہ احساس دلانا چاہتا ہے، کہ زمین، آسمان، چاند، سورج اور ستارے، غرض پاتال کی انتہائی گہرائیوں سے آکاش کی انتہائی بلندیوں تک کی کوئی چیز ایسی نہیں ہے، کہ جس تک انسان کی پہنچ نہ ہو سکتی ہو۔ یہ سب چیزیں اُسی کے لئے بنائی گئی ہیں۔ اب یہ خود اُس کا کام ہے، کہ وہ اُن سے فائدے اُٹھانے کے طریقے اپنے علم و عقل کی مدد سے ایجاد کرے، اور ایسا کرنے سے اُس کو اپنے مقصدِ حیات کا سمجھنا آسان ہو جائے گا۔

یہ کیسے ہو سکتا تھا، کہ انسان کو جسمانی مخلوق بنانے کے بعد اُس کو صرف رُوحانیت پر زندہ رہنے کا سبق سکھایا جاتا، اور خدا کے آخری پیغمبر پر اُتاری ہوئی آخری کتاب جس نے اسلام کے مکمل ہو جانے کی خبر دی تھی، اُس میں انسان کی دُنیاوی زندگی اور جسمانی پرورش سے تعلق رکھنے والی باتیں نہ بتائی جاتیں، اور لوگوں کو اِس بدگمانی کا موقع دے دیا جاتا، کہ مذہب پر چلنے کا مطلب ترکِ دُنیا ہے۔ قرآنِ کریم میں دوسری آسمانی کتابوں کے مقابلہ میں، سیاسی، اخلاقی، معاشی، اقتصادی، معاشرتی، حکومتی، اور ان کے علاوہ بظاہر بہت سی دُنیاوی زندگی سے تعلق رکھنے والی باتوں کو زیادہ بیان کیا گیا ہے، اور یہ اس لئے، کہ کوئی انسان رُوحانیت کا بڑے سے بڑا درجہ حاصل کرنے کے بعد بھی دُنیاوی زندگی کے تقاضوں اور اُس کی ضرورتوں سے آنکھیں نہیں بند کر سکتا اور اسلامی نقطۂ نظر سے بھی اُس کے لئے ایسا کرنا باعثِ کمال نہیں ہے۔ اِن باتوں کو قرآنِ کریم نے صرف ضرورت کی حد تک چھیڑا ہے، تاکہ دین اور دُنیا کے امتزاج کا ایک صحیح نقشہ جو انسانی فطرت کے مناسب ہو نگاہوں کے سامنے آجائے۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں ہے، کہ کھینچ تان کر ہر بات کو قرآن ہی سے ثابت کرنے کی کوشش کی جائے، جو لوگ ایسا کرتے ہیں، وہ اس کتاب کے ساتھ انصاف نہیں کرتے۔

قرآنِ کریم جو کچھ بتاتا ہے وہ فطرت کے مطابق اور مناسب ہونے کی وجہ سے جلد سمجھ میں آجاتا ہے، اور یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہم کو کوئی بھولا ہوا سبق یاد دلایا جا رہا ہے۔ جو انسان اپنے سوچنے سمجھنے کی قوت پر تھوڑا سا زور ڈال کر قرآن کی رہنمائی میں حق کی تلاش چاہے گا، وہ آسانی سے اپنے مقصد

میں کامیاب ہو جائے گا، اس لئے کہ وہ اللہ کے بتائے ہوئے راستہ پر چل رہا ہے، اور قرآن کے آسان ہونے کا یہی مطلب معلوم ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ انفرادی اور اجتماعی زندگی میں بہت سی ایسی باتیں سامنے آتی ہیں جن سے دل و دماغ میں بے چینی اور اُلجھن پیدا ہو جاتی اور زندگی بے لطف ہو کر رہ جاتی ہے۔ اگر قرآن کریم پڑھنے والا عقیدت کے ساتھ اپنے آپ کو خُدا کے سامنے حاضر سمجھ کر اُس کو پُوری توجّہ اور غور سے پڑھے گا تو یقیناً اس کی بہت سی اُلجھنیں ختم ہو جائیں گی، سکون قلب حاصل ہو گا، اور دُنیاوی زندگی کی بہت سی دشواریوں پر وہ قابُو پانے کے قابل ہو جائے گا۔

ترے ضمیر پہ جب تک نہ ہو نزولِ کتاب گرہ کشا ہے نہ رازی، نہ صاحبِ کشّاف (اقبالؔ)

میری یہ کتاب "کنوز القرآن" قرآن کریم سے چُنے ہوئے جواہر پاروں کا ایک مجموعہ ہے، جنھیں چُنتے وقت یہ خیال رکھا گیا ہے کہ اسلامی عقائد، عبادات، آداب و اخلاق، معاملات اور حقوق و فرائض کے بارے میں اِس کتاب کے پڑھنے والوں اور خصوصاً مُسلمان نوجوانوں کو کچھ نہ کچھ واقفیت ہو جائے، اُن کو قرآن کریم کے پڑھنے کا شوق پیدا ہو، اور یہ اندازہ ہو جائے، کہ آج بھی ایک ایسا مکمّل ہدایت نامہ قرآن کے نام سے موجود ہے جس پر عمل کرنے سے دُنیا کے تمام بگڑے ہوئے سماجوں کی اصلاح ہو سکتی ہے۔ انسانی نفسیات کی گہرائیوں میں ڈوب کر عقائد و اخلاق کی اصلاح کے جو طریقے اس میں بتلائے گئے ہیں، اُن کے سمجھنے اور اُن پر عمل کرنے کی اس زمانہ میں بہت ضرورت ہے۔ جس سماج میں اخلاقی بگاڑ بڑھ جاتا ہے، وہ ترقّی کے میدان میں مضبوطی سے قدم نہیں جما سکتا، اور یہ اِتنی کھلی ہوئی بات ہے کہ جس کے ثابت کرنے کے لئے کسی دلیل کی ضرورت نہیں ہے۔

قرآن کریم سے چُنے ہوئے اِن جواہر پاروں کا اردو ترجمہ کرتے وقت میں نے قرآن کریم کے متعدد اُردو ترجمے اپنے سامنے رکھے ہیں، اور اس کی پُوری کوشش کی ہے، کہ لفظی ترجمہ کی رعایت کرتے ہوئے سلیس اُردو زبان میں ترجمہ ہو جائے۔ اس کوشش میں کہاں تک کامیابی ہوئی ہے، اس کا فیصلہ تو پڑھنے والے ہی کر سکیں گے، ہاں اپنی علمی کم مائیگی اور کوتاہیوں کا اعتراف لوگوں کے فیصلہ سے پہلے ہی کئے لیتا ہوں۔

اس کتاب "کنوز القرآن" میں جتنا کام میرا ہے اُس کو میں اُوپر بتا چکا ہوں، اس کے علاوہ علامہ عبداللہ یوسف علی کا انگریزی ترجمہ نقل کر دیا ہے تاکہ انگریزی داں طبقہ بھی فائدہ اُٹھا سکے تشریحی

نوٹس بھی زیادہ تر علامہ عبداللہ یوسف علی کے حواشی سے نقل کر دیے ہیں، لیکن کہیں کہیں دوسری کتابوں سے بھی لیے گئے ہیں اور کتاب کا حوالہ نیچے لکھ دیا گیا ہے۔ ترجمہ کرتے وقت مجھے تو کچھ ایسا اندازہ ہوا کہ علامہ عبداللہ یوسف علی نے اپنے انگریزی ترجمہ میں لفظی ترجمہ کا پورا خیال نہیں رکھا ہے، اس لیے میرے اُردو ترجمہ اور اُن کے انگریزی ترجمہ میں کہیں کہیں کچھ تھوڑا سا اختلاف نظر آئے گا۔

بڑی ناسپاسی ہوگی اگر ان سطروں کے لکھتے وقت میں شعبۂ دینیات مسلم یونیورسٹی کے صدر جناب مولانا سعید احمد صاحب اکبرآبادی کا شکریہ ادا نہ کروں، جن کی لطیف انداز میں تصنیف و تالیف کی طرف تشویق نے میری ہمت بڑھائی اور مجھ کو اس مختصر سی کتاب کے لکھنے پر آمادہ کیا، اور ضرورت کے وقت میری علمی رہنمائی فرمائی۔

اب میں اس دیباچہ کو اُن مصنفین اور مؤلفین کے شکریہ پر ختم کرتا ہوں جن کی کتابوں سے میں نے استفادہ کیا ہے۔ وَمَا تَوْفِيقِي إِلَّا بِاللّٰهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ أُنِيبُ ؕ

قاضی مظہر الدین احمد بلگرامی

(المتخصص فی الدعوۃ والارشاد)

بالجامع الازہر بمصر

# ایک اللہ کائنات کا رب ہے

(۱)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ①

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ② الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ③ مٰلِکِ یَوۡمِ الدِّیۡنِ ④ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ ⑤ اِہۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ ⑥ صِرَاطَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡہِمۡ ۬ۙ غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡہِمۡ وَ لَا الضَّآلِّیۡنَ ⑦

ع ۱ (الفاتحہ)

•

اللہ کے نام سے (شروع کرتا ہوں) جو بڑا مہربان اور بہت رحم کرنے والا ہے ① سب تعریفیں اللہ کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ② بڑا مہربان (اور) بہت رحم کرنے والا ہے ③ مالک ہے فیصلے کے دن کا ④ (اے اللہ) ہم تیری ہی عبادت کرتے اور تجھ سے ہی مدد چاہتے ہیں ⑤ ہم کو سیدھا راستہ دکھا ⑥ اُن لوگوں کا راستہ جن پر تُو نے فضل کیا، اُن کا نہیں جن سے تُو ناراض ہوا اور نہ بھٹکے ہوئے لوگوں کا ⑦

---

لہ۔ سورۃ الفاتحہ کے احادیث میں کئی نام بتلائے گئے ہیں اور ہر نام اس سورۃ کی عظمت و خصوصیت کو ظاہر کرتا ہے۔ اِس کا ایک نام "اُمّ القرآن" بھی ہے، عربی زبان میں لفظ اُم جامعیت، مرکزیت اور اہمیت کو بتاتا ہے۔ اس سورۃ میں قرآن کریم کی تعلیمات کا خلاصہ اور دینِ حق کے تمام مقاصد کا نچوڑ موجود ہے اس لئے اِس کو اُمّ القرآن کہا گیا ہے:



## ONE GOD IS THE SUSTAINER OF THE WORLD

### FATIHA, OR THE OPENING CHAPTER.

1. In the name of God,[1] Most Gracious, Most Merciful.
2. Praise[2] be to God, The Cherisher, and Sustainer of the Worlds ;
3. Most Gracious, Most Merciful ;
4. Master of the Day of Judgement.
5. Thee do we worship, and Thine aid we seek.
6. Show us the straight way,
7. The way of those on whom Thou hast bestowed Thy Grace, Not of those whose (portion) is wrath, nor of those who go astray.

---

1. God is one and has no partner; Singular, without any like Him, Uniform. having no contrary; Separate, having no equal; Ancient, having no first; Eternal, having no beginning; Ever-lasting, having no end; Ever-existing, without termination, Perpetual and constant, with neither interruption nor termination; Ever qualified with the attributes of supreme greatness; nor is He bound to be determined by lapse of ages or times, But He is the Alpha and Omega (the first and the last) and the Evident and the Hidden.

   (*The Religion of Islam. Page 129, by Ahmad A. Galwash*).

2. God needs no praise, for He is above all praise; He needs no petition, for He knows our needs better than we do ourselves; and His bounties are open without asking, to the righteous and the sinner alike. The prayer is for our own spiritual education, consolation and confirmation.

# اللہ کی چند صفات

(۲)

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ﴿۱﴾ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ﴿۲﴾ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ﴿۳﴾ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ﴿۴﴾

(الاخلاص)

ع۱
۳۰

(پیغمبر) تم کہہ دو وُہ اللہ (جس کو ماننے اور پُوجنے کے لئے میں کہتا ہوں) ایک ہے ① اللہ بے نیاز ہے ② اس کے اولاد نہیں اور نہ وُہ کسی کی اولاد ہے ③ اور نہ کوئی اُس کے برابر کا ہے۔ ④

---

لہ قبیلہ قریش کے کچھ لوگوں اور چند یہودیوں نے محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ جس کو تم اپنا پروردگار کہتے ہو، ذرا ہمیں اس کی صفات بھی تو بتاؤ حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے کہ ان لوگوں کے اس سوال کے جواب میں یہ سورت نازل ہوئی۔ محمدؐ سے پہلے آنے والے پیغمبروں نے توحید کی جو تعلیم دی تھی اس کو لوگ تقریبًا بُھلا چکے تھے اور بہت سی من گھڑت باتوں نے دل و دماغ پر ایسا قبضہ جما لیا تھا کہ جن کا اُن کے دل و دماغ سے نِکلنا آسان نہ تھا، اسی لئے قرآن کریم نے توحید کا ایک واضح تصوّر پیش کیا۔

## SOME ATTRIBUTES OF GOD

1. Say : He is God, the One and Only[1];
2. God the Eternal, Absolute;
3. He begetteth not, nor is He begotten;
4. And there is none like unto Him.

---

1. The nature of God is here indicated to us in a few words, such as we can understand. The qualities of God are described in numerous places elsewhere. Here we are specially taught to avoid the pitfalls into which men and nations have fallen at various times in trying to understand God. The first thing we have to note is that His nature is so sublime, so far beyond our limited conceptions, that the best way in which we can realise Him is to feel that He is a personality, "He", and not a mere abstract conception of Philosophy. He is near us, He cares for us; we owe our existence to Him. Secondly, He is the One and Only God, the Only One to Whom worship is due: all other things or beings that we can think of are His creatures, and in no way comparable to Him. Thirdly, He is Eternal, without beginning or end, absolute, not limited by time or place or circumstance, the Reality before which all other things or places are mere shadows or reflections. Fourthly, we must not think of Him as having a son or a father, for that would be to import animal qualities into our conception of Him. Fifthly, He is not like any other person or thing that we know or can imagine : His qualities and nature are unique.

# اللہ کی قدرت کی نشانیاں

(۳)

وَمِنْ اٰیٰتِہٖٓ اَنْ خَلَقَکُمْ مِّنْ تُرَابٍ ثُمَّ اِذَآ اَنْتُمْ بَشَرٌ تَنْتَشِرُوْنَ ① وَمِنْ اٰیٰتِہٖٓ اَنْ خَلَقَ لَکُمْ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْکُنُوْٓا اِلَیْہَا وَجَعَلَ بَیْنَکُمْ مَّوَدَّۃً وَّرَحْمَۃً ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یَّتَفَکَّرُوْنَ ② وَمِنْ اٰیٰتِہٖ خَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافُ اَلْسِنَتِکُمْ وَاَلْوَانِکُمْ ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ لِّلْعٰلِمِیْنَ ③ وَمِنْ اٰیٰتِہٖ مَنَامُکُمْ بِالَّیْلِ وَالنَّہَارِ وَابْتِغَآؤُکُمْ مِّنْ فَضْلِہٖ ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یَّسْمَعُوْنَ ④ ع

۳ ع ۲۱ (الرّوم)

اور اُس کی (قدرت کی) نشانیوں میں سے (یہ بھی) ہے کہ اُس نے تم کو مٹی سے پیدا کیا، پھر اب تم انسان ہو (زمین پر ہر طرف) پھیلے ہوئے ① اور اُس کی نشانیوں میں سے (یہ بھی) ہے کہ اُس نے تمھارے لئے تم میں سے جوڑے پیدا کئے تاکہ تم کو راحت ملے ان کے پاس (رہنے سے) اور پیدا کی تم میں محبت اور ہمدردی، یقیناً اس میں سوچنے والوں کے لئے (خدا کی قدرت کی) نشانیاں ہیں ② اور اس کی نشانیوں میں سے ہے آسمانوں اور زمین کا بنانا اور تمھاری زبانوں اور رنگوں کا الگ الگ ہونا، یقیناً اس میں سمجھنے والوں کے لئے (خدا کی قدرت کی) نشانیاں ہیں ③ اور اُس کی نشانیوں میں سے تمہارا رات اور دن میں سونا اور اُسکے فضل (روزی) کی تلاش کرنا ہے، یقیناً اس میں (خدا کی قدرت کی) نشانیاں ہیں (دل سے) سُننے والوں کے لئے ④

## SIGNS OF GOD'S POWER

1. Among His Signs is this, that He created you from dust; and then—behold, ye are men scattered (far and wide)!
2. And among His Signs is this, that He created for you mates from among yourselves, that ye may dwell in tranquillity with them, and He has put love and mercy between your (hearts): Verily in that are Signs for those who reflect.[1]
3. And among His Signs is the creation of the heavens and the earth, and the variations in your languages and your colours: Verily in that are Signs for those who know.[2]
4. And among His Signs is the sleep that ye take by night and by day, and the quest that ye (make for livelihood) out of His Bounty: Verily in that are Signs for those who hearken.

---

1. There is a special kind of love and tenderness between men and women. And as woman is the weaker vessel, that tenderness may from a certain aspect be likened to mercy, the protecting kindness which the strong should give to the weak.

2. The variations in languages and colours may be viewed from the geographical aspect or from the aspect of periods of time. All mankind were created of a single pair of parents; yet they have spread to different countries and climates and developed different languages and different shades of complexions. And yet their basic unity remains unaltered. They feel in the same way, and are all equally under God's care.

# اللہ نے ہر چیز کا جوڑا بنایا ہے

(۴)

سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا يَعْلَمُوْنَ ۝۱ وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الَّيْلُ ۚ نَسْلَخُ مِنْهُ النَّهَارَ فَاِذَا هُمْ مُّظْلِمُوْنَ ۝۲ وَالشَّمْسُ تَجْرِيْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ۭ ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝۳ وَالْقَمَرَ قَدَّرْنٰهُ مَنَازِلَ حَتّٰى عَادَ كَالْعُرْجُوْنِ الْقَدِيْمِ ۝۴ لَا الشَّمْسُ يَنْۢبَغِيْ لَهَآ اَنْ تُدْرِكَ الْقَمَرَ وَلَا الَّيْلُ سَابِقُ النَّهَارِ ۭ وَكُلٌّ فِيْ فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ ۝۵

ع ۳ / ۲۳

(یٰس)

پاک ہے وہ (ذات) جس نے پیدا کئے سب جوڑے اُن چیزوں میں (بھی) کہ اُگاتی ہے زمین، اور خود اِن (انسانوں) میں اور (بہت سی) ان چیزوں میں، کہ جن کو لوگ نہیں جانتے، ۱ اور اُن کے لئے (ہماری قدرت کی) ایک نشانی رات ہے، اُس میں سے ہم کھینچ لیتے ہیں دن کو تو ایک دم وہ اندھیرے میں رہ جاتے ہیں ۲ اور آفتاب اپنے ٹھکانے کی طرف چلتا رہتا ہے (اُس کے لئے) یہ فرمان ہے زبردست (اور ہر چیز سے) پُورے باخبر کا، ۳ اور چاند (کہ) اُس کی منزلیں ہم نے مقرر کر دی ہیں، یہاں تک کہ (آخر میں) وہ کھجور کی پُرانی خشک ٹہنی کی طرح ہو جاتا ہے، ۴ نہ سُورج کے لیئے آسان ہے کہ وہ چاند کو پالے اور نہ رات ہی دِن سے پہلے آسکتی ہے اور سب ایک دائرے میں تیر رہے ہیں۔ ۵

## GOD HAS CREATED EVERYTHING IN PAIRS.

1. Glory to God, Who created in pairs all things[1] that the earth produces,[2] as well as their own (human) kind and (other) things of which they have no knowledge.
2. And a Sign for them is the Night: We withdraw therefrom the Day, and behold they are plunged in darkness;
3. And the Sun runs his course for a period determined[3] for him: that is the decree of (Him), the Exalted in Might, the All-Knowing.
4. And the Moon,–We have measured for her mansions (to traverse) till she returns like the old (and withered) lower part of a date-stalk.
5. It is not permitted to the Sun to catch up the Moon, nor can the Night outstrip the Day: Each (just) swims along in (its own) orbit (according to Law).

---

1. The mystery of sex runs through all creation,—in man in animal life, in vegetable life, and possibly in other things of which we have no knowledge.
2. The most recent of all scientific discoveries is that every thing exists in pairs as male and female, even the rock crystals, even electricity.

   (*The Cultural Side of Islam, page 68, by Mohammad Marmaduke Pickthall*).
3. MUSTAQARR, may mean : (1) a limit of time, a period determined, or (2) a place of rest or quiescence : or (3) a dwelling place. I think the first meaning is best applicable here; but some commentators take the second meaning.

# کٹ حجتی اور اندھی تقلید بری ہے

(۵)

اَلَمْ تَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَ اَسْبَغَ عَلَيْكُمْ نِعَمَهٗ ظَاهِرَةً وَّبَاطِنَةً ۭ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يُّجَادِلُ فِي اللّٰهِ بِغَيْرِ عِلْمٍ وَّلَا هُدًى وَّلَا كِتٰبٍ مُّنِيْرٍ ① وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا بَلْ نَتَّبِعُ مَا وَجَدْنَا عَلَيْهِ اٰبَاۗءَنَا ۭ اَوَلَوْ كَانَ الشَّيْطٰنُ يَدْعُوْهُمْ اِلٰى عَذَابِ السَّعِيْرِ ② وَمَنْ يُّسْلِمْ وَجْهَهٗٓ اِلَى اللّٰهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۭ وَاِلَى اللّٰهِ عَاقِبَةُ الْاُمُوْرِ ③

ع ۳ ۲۱ (لقمان)

کیا تم نے نہیں دیکھا بے شک اللہ نے (کسی نہ کسی طور پر) تمہارے کام میں لگادیا آسمانوں اور زمین کی ہر چیز کو اور (یہ کہ) اس نے خوب خوب تم کو اپنی کھلی اور چھپی (ہر طرح کی) نعمتیں دی ہیں، اور (اس پر بھی) کچھ ایسے لوگ ہیں جو اللہ کے بارے میں بے جانے بوجھے اور بے ہدایت اور کسی روشنی دکھانے والی کتاب کے بغیر جھگڑتے ہیں، ① اور جب اُن سے کہا جاتا ہے (کہ)، جو اللہ نے اُتارا ہے اس کی پیروی کرو (تو)، وہ کہنے لگتے ہیں، کہ ہم تو اُسی پر چلیں گے جس پر ہم نے اپنے بڑوں کو پایا ہے، بھلا اگر شیطان ان کے بڑوں کو دوزخ کے عذاب کی طرف بلاتا رہا ہو (پھر بھی یہ ان ہی کے طریقے پر چلتے رہیں گے) ② اور جس نے جھکا دیا اپنے آپ کو اللہ کی طرف اور وہ نیکی کرنے والا ہے تو اس نے بڑا مضبوط سہارا پکڑا اور سب کاموں کا آخیر (فیصلہ) اللہ ہی طرف پہنچے گا ③

## WRANGLING AND BLIND OBEDIENCE IS WRONG

1. Do Ye not see that God has subjected[1] to your (use) all things in the heavens and on earth, and has made His bounties flow to you in exceeding measure, (both) seen and unseen ? Yet there are among men those who dispute about God, without knowledge and without guidance, and without a Book[2] to enlighten them !

2. When they are told to follow the (Revelation) that God has sent down, they say :" Nay, we shall follow the ways that we found our fathers (following)[3]." What ! even if it is satan beckoning them to the penalty of the (Blazing) Fire ?

3. Whoever submits his whole self to God, and is a doer of good, has grasped indeed the most trustworthy hand-hold : and with God rests the end and decision of (all) affairs.

---

1. God's Creation is independent of man, But God, in His infinite mercy, has given man the faculty to subdue the forces of nature and to penetrate through high mysteries with his powers of reason and insight. But this is not merely a question of power. For in His universal plan, all are safeguarded. But man's destiny, as far as we can see, is noble to the highest degree.

2. Such men lack knowledge, as they make no use of their intellects but are swayed by their passions; they lack guidance, as they are impatient of control; and the fruits of revelation, or spiritual insight, do not reach them, as they reject Faith and Revelation.

3. They do not realise that in the spiritual world, as ia the physical world, there is constant progress for the live ones : they are spiritually dead. as they are content to stand on ancestral ways, many of them evil, and leading to perdition.

# کون لوگ عقل مند ہیں؟

(۶)

اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّیْلِ وَالنَّهَارِ لَاٰیٰتٍ لِّاُولِی الْاَلْبَابِ ﴿۱﴾ الَّذِیْنَ یَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ قِیٰمًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰی جُنُوْبِهِمْ وَیَتَفَكَّرُوْنَ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿۲﴾ رَبَّنَآ اِنَّكَ مَنْ تُدْخِلِ النَّارَ فَقَدْ اَخْزَیْتَهٗ وَمَا لِلظّٰلِمِیْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ﴿۳﴾ رَبَّنَآ اِنَّنَا سَمِعْنَا مُنَادِیًا یُّنَادِیْ لِلْاِیْمَانِ اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّكُمْ فَاٰمَنَّا رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَكَفِّرْ عَنَّا سَیِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ ﴿۴﴾ رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰی رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا یَوْمَ الْقِیٰمَةِ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِیْعَادَ ﴿۵﴾

(آلِ عمران)

(دیکھو) یقیناً آسمانوں اور زمین کے بنانے اور رات اور دن کے ردّ و بدل میں اُن عقل مندوں کے لئے (خدا کی قدرت کی) نشانیاں ہیں ﴿۱﴾ جو اللہ کو کھڑے اور بیٹھے اور لیٹے یاد کرتے ہیں اور آسمانوں اور زمین کے پیدا ہونے پر غور کرتے ہیں (اور دل میں کہتے ہیں) اے ہمارے پروردگار تو نے (یہ سب) بے فائدہ نہیں پیدا کیا ہے۔ تو (ہر عیب سے) پاک ہے، بس ہم کو دوزخ کے عذاب سے بچا، ﴿۲﴾ اے ہمارے پروردگار (اس میں) کچھ شک نہیں کہ جس کو تو نے دوزخ میں ڈال دیا اس کو تو نے رسواہی کر دیا، اور ظالموں کا (اُس دن) کوئی بھی حمایتی نہ ہوگا ﴿۳﴾ اے ہمارے پروردگار بے شک ہم نے سُنا ایک پُکارنے والے (یعنی پیغمبر) کو کہ وہ ایمان لانے کا اعلان کرتے ہوئے یہ کہہ رہا تھا کہ اپنے پروردگار پر ایمان لاؤ، اسلئے اے ہمارے پروردگار ہم (بھی) ایمان لے آئے، بس اب ہمارے گناہوں کو مُعاف کر دے اور ہم سے ہماری برائیاں دُور کر اور ہم کو نیک لوگوں کے ساتھ موت دے ﴿۴﴾ اے ہمارے پروردگار اور ہم کو وہ سب دے جس کا تُو نے ہم سے اپنے رسولوں کے ذریعہ وعدہ کیا ہے اور ہم کو قیامت کے دن رسوا نہ کر (اس میں) ذرا شک نہیں کہ تو وعدہ خلافی نہیں کرتا۔ ﴿۵﴾

## WHO ARE THE MEN OF UNDERSTANDING?

1. Behold in the creation of the heavens and the earth, and the alternation of Night and Day,- there are indeed Signs for men of understanding,—
2. Men, who celebrate the praises of God, standing, sitting and lying down on their sides,[1] and contemplate the (wonders of) creation in the heavens and the earth, (with the thought) "Our Lord not for naught hast Thou created (all) this ! Glory to Thee ! Give us[2] salvation from the Penalty of the Fire.
3. "Our Lord ! any whom Thou dost admit to the fire, truly Thou coverest with shame, and never will wrong-doers find any helpers !
4. "Our Lord ! we have heard the call of one calling (us) to Faith, 'Believe ye in the Lord,' and we have believed. Our Lord ! Forgive us our sins, blot out from us our iniquities, and take to Thyself our souls in the company of righteous.
5. "Our Lord ! Grant us what Thou didst promise unto us through Thine Apostles, and save us from shame on the Day of judgement : for Thou never breakest Thy promise".

---

1. That is, in all postures, which again is symbolical of all circumstances, personal, social, economic, historical and other.
2. It is the thought of Salvation that connects all these glories with men. Otherwise man would be a miserable contemptible creature in these beauties and wonders of Nature. With his high destiny of Salvation he can be lifted even higher than these glories ! The fire is a symbol of penalty. We pray for salvation from the penalty.

# قانونِ فطرت کا مطالعہ

(۷)

هُوَ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً لَّكُمْ مِّنْهُ شَرَابٌ وَّمِنْهُ شَجَرٌ فِیْهِ تُسِیْمُوْنَ ۝١ یُنْۢبِتُ لَكُمْ بِهِ الزَّرْعَ وَالزَّیْتُوْنَ وَالنَّخِیْلَ وَالْاَعْنَابَ وَمِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیَةً لِّقَوْمٍ یَّتَفَكَّرُوْنَ ۝٢ وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّیْلَ وَالنَّهَارَ ۙ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ؕ وَالنُّجُوْمُ مُسَخَّرٰتٌۢ بِاَمْرِهٖ ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یَّعْقِلُوْنَ ۝٣ وَمَا ذَرَاَ لَكُمْ فِی الْاَرْضِ مُخْتَلِفًا اَلْوَانُهٗ ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیَةً لِّقَوْمٍ یَّذَّكَّرُوْنَ ۝٤ وَهُوَ الَّذِیْ سَخَّرَ الْبَحْرَ لِتَاْكُلُوْا مِنْهُ لَحْمًا طَرِیًّا وَّتَسْتَخْرِجُوْا مِنْهُ حِلْیَةً تَلْبَسُوْنَهَا ۚ وَتَرَى الْفُلْكَ مَوَاخِرَ فِیْهِ وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝٥ (النحل)

ع ٢ / ١٤

وُہی ہے جس نے تمہارے لئے آسمان سے پانی برسایا جو پینے کا ہے اور اُس سے درخت (بھی پیدا ہوتے) ہیں، جن میں تم چراتے ہو۔ ① اُگاتا ہے تمہارے لئے اُس سے کھیتی اور زیتون اور کھجور اور انگور اور ہر قسم کے میوے یقیناً اس میں سوچنے والوں کے لئے دلیل (نشانی) ہے ② اور تمہارے کام میں لگا دیا رات و دن اور سورج و چاند کو اور تارے (بھی) اُسی کے حکم سے کام میں لگے ہوتے ہیں، بیشک اس میں دلیلیں (نشانیاں) ہیں اُن لوگوں کے لئے جو سُوجھ بُوجھ والے ہیں ③ اور یہی حال اُن چیزوں کا ہے جو تمہارے لئے زمین میں مختلف رنگ کی پیدا کی ہیں، یقیناً اس میں نصیحت پکڑنے والوں کے لئے دلیل (نشانی) ہے ④ اور وُہی ہے جس نے تابع کر دیا دریا کو تاکہ اس میں سے تازہ گوشت کھاؤ اور اُس میں سے گہنا نکالو جس کو تم پہنتے ہو، اور تم کشتیوں کو دیکھتے ہو کہ دریا میں پانی کو چیرتی ہوئی چلی جا رہی ہیں، اور (دریا کو کام کا بنایا) تاکہ تم (اس کے سفر سے) خُدا کی روزی تلاش کرو اور شاید احسان مانو ⑤

## CONTEMPLATION OF THE PHENOMENA OF NATURE.

1. It is He, Who sends down rain from the sky: from it ye drink and out of it (grows) the vegetation on which ye feed your cattle.
2. With it He produces for you corn, olives, date-palms, grapes, and every kind of fruit: verily in this is a sign for those who give thought.
3. He has made subject to you the Night and the Day; the Sun the Moon; and the Stars are in subjection by His command : verily in this are Signs for men who are wise.
4. And the things on this earth which He ha multiplied in varying colours (and qualities): verily in this is a Sign for men who celebrate the praises of God (in gratitude.)
5. It is He, who has made the sea[1] subject, that ye may eat thereof flesh that is fresh and tender, and that ye may extract therefrom ornaments to wear; and thou seest the ships therein that plough the waves, that ye may seek (thus) of the bounty of God and that ye may be grateful.

---

1. We have gone up in a climax of material things from the big to the subtle in the sky and the earth. Here we have another climax as regard the things of the sea. We get the delicate flesh of fishes and marine creatures of all kinds; we get the treasures of the deep: pearls, coral, amber, and things of that kind; and we have the statelys ships ploughing the waves, for maritime commerce and intercourse, for unifying mankind, and for realising the spiritual bounty of God which can be expressed by the boundless ocean.

# حضرت ابراہیمؑ کو مظاہرِ فطرت سے ہدایت

(۸)

وَاِذْ قَالَ اِبْرٰھِیْمُ لِاَبِیْهِ اٰزَرَ اَتَتَّخِذُ اَصْنَامًا اٰلِھَةً ۚ اِنِّیْٓ اَرٰىكَ وَ قَوْمَكَ فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ ۞ وَكَذٰلِكَ نُرِیْٓ اِبْرٰھِیْمَ مَلَكُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلِیَكُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِیْنَ ۞ فَلَمَّا جَنَّ عَلَیْهِ الَّیْلُ رَاٰ كَوْكَبًا ۚ قَالَ ھٰذَا رَبِّیْ ۚ فَلَمَّآ اَفَلَ قَالَ لَآ اُحِبُّ الْاٰفِلِیْنَ ۞ فَلَمَّا رَاَ الْقَمَرَ بَازِغًا قَالَ ھٰذَا رَبِّیْ ۚ فَلَمَّآ اَفَلَ قَالَ لَئِنْ لَّمْ یَھْدِنِیْ رَبِّیْ لَاَكُوْنَنَّ مِنَ الْقَوْمِ الضَّآلِّیْنَ ۞ فَلَمَّا رَاَ الشَّمْسَ بَازِغَةً قَالَ ھٰذَا رَبِّیْ ھٰذَآ اَكْبَرُ ۚ فَلَمَّآ اَفَلَتْ قَالَ یٰقَوْمِ اِنِّیْ بَرِیْٓءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ ۞ اِنِّیْ وَجَّھْتُ وَجْھِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِیْفًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ ۞

(الانعام)

ع ۹

اور (وہ واقعہ یاد کرو) جب ابراہیمؑ نے اپنے باپ آزر سے کہا، کیا تم بتوں کو خدا مانتے ہو؟ میں تم کو اور تمہاری قوم کو کھلی گمراہی میں دیکھ رہا ہوں' ۞ اور جس طرح ہم نے ابراہیم کے دل میں یہ خیال پیدا کیا) اسی طرح ہم دکھانے لگے ابراہیم کو سلطنت (کا نظام) آسمانوں اور زمینوں کی' اور یہ اس لئے کہ وہ (کامل) یقین کرنے والوں میں سے ہو جائیں' ۞ پھر جب اُن پر رات چھا گئی تو وہ ایک تارے کو دیکھ کر کہنے لگے (کہ تمہارے خیال کے مطابق) یہ میرا رب ہے' پھر جب وہ غروب ہو گیا تو بولے (کہ) میں پسند نہیں کرتا غروب ہو جانے والی چیزوں کو' ۞ پھر جب چاند جگمگاتا ہوا دیکھا تو کہنے لگے (کہ تمہارے خیال کے مطابق) یہ میرا رب ہے' پھر جب وہ (بھی) غروب ہو گیا تو کہا اگر میرے رب نے میری رہنمائی نہ کی تو بیشک میں (بھی) گمراہ لوگوں میں سے ہو جاؤں گا' ۞ پھر جب سورج کو جگمگاتا ہوا دیکھا تو کہا (کہ تمہارے خیال کے مطابق) یہ ہے میرا رب یہ سب سے بڑا ہے' پھر جب وہ (بھی) غروب ہو گیا تو وہ کہنے لگے اے میری قوم میں (تو) ان سب سے بیزار ہوں جن کو تم شریک مانتے ہو ۞ میں یکسو ہو کر اپنا رُخ اُس (ہستی) کی طرف کرتا ہوں جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا ہے اور میں شرک کرنے والوں میں سے نہیں ہوں۔ ۞

## GUIDANCE RECEIVED BY ABRAHAM FROM THE PHENOMENA OF NATURE.

1. Lo ! Abraham said to his father Azar :" Takest thou idols for gods ? for I see thee and thy people in manifest error."
2. So also did We show Abraham the power and the laws of the heavens and the earth, that he might (with understanding) have certitude.
3. When the night covered him over, he saw a star : he said : "This is my Lord." But when it set, he said : "I love not those that set".[1]
4. When he saw the moon rising in splendour, he said : "This is my Lord." But when the moon set, he said : "Unless my Lord guide me, I shall surely be among those who go astray."
5. When he saw the sun rising in splendour, he said: "This is my Lord; this is greatest (of all)." But when the sun set, he said : "O my people ! I am indeed free from your (guilt) of giving partners to God.
6. "For me, I have set my face, firmly and truly, towards Him who created the heavens and the earth, and never shall I give partners to God."

---

1. This allegory shows the stages of Abraham's spiritual enlightenment. It should not be supposed that he literally worshipped stars or heavenly bodies. Having seen through the folly of ancestral idol worship, he began to see the futility of worshipping distant beautiful things that shine, which the vulgar endue with a power which does not reside in them. A type of such, is a star shining in the darkness of the night. Superstition might read fortunes in it, but truer knowledge shows that it rises and sets according to laws whose author is God. And its light is extinguished in the broader light of day. Its worship is therefore futile. It is not a power, much less the supreme power.

# اللہ ہی ظاہر اور پوشیدہ کو جانتا ہے

(۹)

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ۬ ثُمَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ یَعْدِلُوْنَ ① هُوَ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِّنْ طِیْنٍ ثُمَّ قَضٰۤى اَجَلًا ؕ وَ اَجَلٌ مُّسَمًّى عِنْدَهٗ ثُمَّ اَنْتُمْ تَمْتَرُوْنَ ② وَهُوَ اللّٰهُ فِی السَّمٰوٰتِ وَفِی الْاَرْضِ ؕ یَعْلَمُ سِرَّكُمْ وَجَهْرَكُمْ وَیَعْلَمُ مَا تَكْسِبُوْنَ ③ وَمَا تَاْتِیْهِمْ مِّنْ اٰیَةٍ مِّنْ اٰیٰتِ رَبِّهِمْ اِلَّا كَانُوْا عَنْهَا مُعْرِضِیْنَ ④ فَقَدْ كَذَّبُوْا بِالْحَقِّ لَمَّا جَآءَهُمْ ؕ فَسَوْفَ یَاْتِیْهِمْ اَنْۢبٰٓؤُا مَا كَانُوْا بِهٖ یَسْتَهْزِءُوْنَ ⑤

(الانعام) ع ۱

تمام تعریفیں اُس اللہ کے لئے ہیں جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا، اور بنایا اندھیرا اور اُجالا، پھر بھی سچائی کے نہ ماننے والے (دوسروں کو) اپنے رب کا ساجھی بناتے ہیں ① وہی ہے جس نے تم کو مٹی سے پیدا کیا، پھر مقرر کر دیا (تمہاری زندگی کا) ایک وقت، اور (دوسرا) وقت جو (پھر زندہ ہو کر اُٹھنے کا ہے) اس کے یہاں طے ہے، پھر (بھی) تم شک کرتے ہو ② اور وُہی (ایک) اللہ آسمانوں میں بھی ہے اور زمین میں بھی، جانتا ہے تمہارے چھپے اور کھلے (حالات) کو اور جو کچھ تم کرتے ہو وہ (بھی) جانتا ہے ③ اور (اِن کافروں کا حال تو یہ ہے کہ) اُن کے پاس کوئی نشانی بھی ان کے رب کی نشانیوں میں سے نہیں آتی، (کہ) یہ اُس سے منہ نہ موڑ لیتے ہوں ④ ابھی حال میں اُنھوں نے جھٹلایا حق بات (قرآن) کو جب وہ اُن تک پہنچی۔ تو اب آئی جاتی ہیں اُن کے پاس خبریں اُس چیز کی (حقیقت کے بارے میں) جس کا یہ مذاق اُڑایا کرتے تھے ⑤

## GOD ALONE HAS KNOWLEDGE OF THE MANIFEST AND THE HIDDEN.

1. Praise be to God, Who created the heavens and the earth, and made the Darkness and the Light. Yet those who reject Faith hold (others) as equal with their Guardian-Lord.[1]
2. He it is Who created[2] you from clay, and then decreed a stated term (for you). And there is in His presence another determind term; yet ye doubt within yourselves !
3. And He is God in the heavens and on earth. He knoweth what ye hide and what ye reveal, and he knoweth the (recompense) which ye earn (by your deeds).
4. But never did a single one of the Signs of their Lord reach them, but they turned away therefrom.
5. And now they reject the truth when it reaches them : but soon shall they learn the reality of what they used to mock at.

---

1. The Argument is threefold : (1) God created every thing you see and know: how can you then set up any of His own creatures as equal to Him? (2) He is your own Guardian-Lord; He cherishes and loves you; how can you be so ungrateful as to run after something else? (3) Darkness and Light are to help you to distinguish between the true from the false : how then can you confound the true God with your false : ideas and superstitions? There may also be a repudiation of the Duality of old Persian theology; Light and Darkness are not conflicting powers; they are both creatures of the one true God.
2. After the general argument, the argument comes to man personally. Can such a miserable creature, created from clay, put himself in opposition to his creator? And can man forget or doubt that he is here only for a short term of probation? And then, after a period, comes the Day of account before God.

## COMMAND TO BE KIND TO PARENTS

1. Thy Lord hath decreed that ye worship none but Him, and that ye be kind to parents. Whether one or both of them attain old age in thy life, say not to them a word of contempt, nor repel them, but address them in terms of honour.
2. And, out of kindness, lower to them the wing [1] of humility, and say: "My Lord! bestow on them Thy Mercy even as they cherished me in childhood."
3. Your Lord knoweth best what is in your hearts: if ye do deeds of righteousness, verily He is Most Forgiving to those who turn to Him again and again (in true penitence). [2]

---

1. The metaphor is that of a high-flying bird which lowers her wing out of tenderness to her off spring. There is a double aptness. (1) when the parent was strong and the child was helpless, parental affection was showered on the child : when the child grows up and is strong, and the parent is helpless, can he do less than bestow similar tender care on the parent ? (2) But more : he must approach the matter with gentle humility : for doest not parental love remind him of the great love with which God cherishes His creatures ? There is something here more than simple human gratitude : it goes up into the highest spiritual region.
2. It is the heart, and its hidden and secret motives, by which we are judged : for God knows them all.

# برائی کے بدلے میں بھلائی کرنا اچھا ہے

(۴۳)

وَمَنْ اَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّنْ دَعَآ اِلَى اللّٰهِ وَعَمِلَ صَالِحًا وَّقَالَ اِنَّنِیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ① وَلَا تَسْتَوِی الْحَسَنَةُ وَلَا السَّیِّئَةُ ۭ اِدْفَعْ بِالَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ فَاِذَا الَّذِیْ بَیْنَكَ وَبَیْنَهٗ عَدَاوَةٌ كَاَنَّهٗ وَلِیٌّ حَمِیْمٌ ② وَمَا یُلَقّٰىهَآ اِلَّا الَّذِیْنَ صَبَرُوْا ۚ وَمَا یُلَقّٰىهَآ اِلَّا ذُوْ حَظٍّ عَظِیْمٍ ③

ع ۵ ۲۴ (حٰمٓ السجدہ)

اور اُس سے بہتر کس کی بات ہے جس نے (لوگوں کو) خدا کی طرف بُلایا اور (خود بھی) اچھے کام کئے اور کہا بے شک مَیں مسلمانوں میں سے ہوں، ① اور برابر نہیں ہوتی نیکی اور نہ بدی، تم ٹال دیا کرو (بدی کو) اُس (نیکی) سے جو (بدی سے) بہتر ہو، تو (تم دیکھ لوگے کہ) ایک دم تم میں اور جس شخص میں دشمنی تھی، وہ گہرے دوست جیسا (ہوگیا) ہے، ② اور یہ (نیکی سے بدی کو ٹالنے کی توفیق) اُن ہی لوگوں کو دی جاتی ہے جو صبر کرتے ہیں اور یہ (توفیق) اُسی کو دی جاتی ہے جس کی بڑی قسمت ہے، ③



## DOING GOOD IN RETURN FOR EVIL

1. Who is better in speech than one who calls (men) to God, works righteousness, and says, "I am of those who bow in Islam"?
2. Nor can Goodness and Evil [1] be equal. Repel (Evil) with what is better: then will he between whom and thee was hatred become as it were thy friend and intimate!
3. And no one will be granted such goodness except those who exercise patience and self-restraint,-none but persons of the greatest good fortune.

---

1. You do not return good for evil, for there is no equality or comparison between the two. You repel or destroy evil with something which is far better, just as an antidote is better than poison. You foil hatred with love. You repel ignorance with knowledge, folly and wickedness with the friendly message of Revelation. The man who was in the bondage of sin, you not only liberate from sin, but make him your greatest friend and helper in the cause of God! such is the alchemy of the Word of God.

# ایمان والوں کو رواداری کا حکم

(۴۴)

یَآ اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُوْنُوْا قَوّٰامِیْنَ لِلّٰہِ شُھَدَآءَ بِالْقِسْطِ وَلَا یَجْرِمَنَّکُمْ شَنَاٰنُ قَوْمٍ عَلٰٓی اَلَّا تَعْدِلُوْا اِعْدِلُوْا ھُوَ اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰی وَاتَّقُوا اللّٰہَ اِنَّ اللّٰہَ خَبِیْرٌ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝۱ وَعَدَ اللّٰہُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَھُمْ مَّغْفِرَۃٌ وَّاَجْرٌ عَظِیْمٌ ۝۲ وَالَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَکَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَآ اُولٰٓئِکَ اَصْحٰبُ الْجَحِیْمِ ۝۳ یَآ اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اذْکُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰہِ عَلَیْکُمْ اِذْ ھَمَّ قَوْمٌ اَنْ یَّبْسُطُوْٓا اِلَیْکُمْ اَیْدِیَھُمْ فَکَفَّ اَیْدِیَھُمْ عَنْکُمْ وَاتَّقُوا اللّٰہَ وَعَلَی اللّٰہِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝۴

ع ۲ (المائدہ)

ایمان والو! کھڑے ہوجایا کرو اللہ کے لئے گواہ بن کر انصاف کے ساتھ اور کسی گروہ کی دشمنی تم کو ہرگز (اس کا) خطاوار نہ بنادے کہ (اُس کے ساتھ) تم انصاف نہ کرو (ہر حال میں) انصاف کرو، انصاف پرہیزگاری سے بہت قریب ہے، اور اللہ سے ڈرتے رہو، بیشک اللہ خوب جانتا ہے جو کچھ تم کرتے ہو۔ ۱ وعدہ کیا ہے اللہ نے اُن سے جو ایمان لائے اور جنھوں نے اچھے عمل کئے (کہ) اُن کی بخشش ہوگی اور بڑا ثواب ہوگا، ۲ اور جن لوگوں نے کفر کیا اور ہماری نشانیوں کو جھٹلایا وُہ دوزخ میں جانے والے ہیں، ۳ ایمان والو! یاد رکھو اللہ کا (وُہ) احسان جو تم پر ہوا جب کہ ایک گروہ اس فکر میں تھا کہ تم پر ہاتھ چلائے، تو اللہ نے ان کے ہاتھ تم (پر اُٹھنے) سے روک دئے اور اللہ سے ڈرتے رہو اور اللہ ہی پر بھروسہ کرنا چاہئے ایمان والوں کو۔ ۴

## TOLERANCE ENJOINED ON ALL BELIEVERS

1. Oh Ye who believe! stand out firmly for God as witness to fair dealing, and let not the hatred of others to you make you swerve [1] to wrong and depart from justice. Be just: [2] that is next to piety: and fear God. For God is well acquainted with all that ye do.
2. To Those who believe and do deeds of righteousness hath God promised forgiveness and a great reward.
3. Those who reject faith and deny Our Signs will be companions of Hell-fire.
4. Oh Ye who believe! call in remembrance the favour of God unto you when certain men formed the design to stretch out their hands against you, but (God) held back their hands from you: so fear God. And on God let believers put (all) their trust.

---

1. To do justice and act righteously in a favourable or neutral atmosphere is meritorious enough, but the real test comes when hou have to do justice to people who hate you or to whom you have an aversion. But no less is required of you by the higher moral law.
2. All non-Muslims are considered by Islam to be potential Muslims who can be won over to the right side. Muslims are, therefore, enjoined to be fair and just in their dealings with non-Muslims and by the nobility of their character establish their moral superiority over them. Islam recognises that there is no force greater than nobility and strength of character, which can bring non-Muslims nearer to Islam. Thus, if Muslims are unfair and unjust towards non-Muslims, they will leave a bad impression of Islam on their minds and injure rather than benefit their religion.

(*What Is Islam? Page 89-90; By Mazhar Uddin*)

# بغیر اجازت کسی کے گھر میں داخل نہ ہونا چاہیے

(۴۵)

یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَدْخُلُوْا بُیُوْتًا غَیْرَ بُیُوْتِكُمْ حَتّٰى تَسْتَاْنِسُوْا وَ تُسَلِّمُوْا عَلٰۤى اَهْلِهَا ؕ ذٰلِكُمْ خَیْرٌ لَّكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ۞ فَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا فِیْهَاۤ اَحَدًا فَلَا تَدْخُلُوْهَا حَتّٰى یُؤْذَنَ لَكُمْ ۚ وَ اِنْ قِیْلَ لَكُمُ ارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا هُوَ اَزْكٰى لَكُمْ ؕ وَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِیْمٌ ۞ لَیْسَ عَلَیْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَدْخُلُوْا بُیُوْتًا غَیْرَ مَسْكُوْنَةٍ فِیْهَا مَتَاعٌ لَّكُمْ ؕ وَ اللّٰهُ یَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ وَ مَا تَكْتُمُوْنَ ۞

ع ۴ ۱۸ (النّور)

ایمان والو! تم اپنے گھروں کے سوا (دوسرے) گھروں میں نہ چلے جایا کرو جب تک اجازت نہ لے لو اور اُن کے رہنے والوں کو سلام نہ کرلو، یہی تمھارے لئے بہتر ہے (تم کو یہ بتایا جاتا ہے) تاکہ تم (اِس کا) خیال رکھو، ① اچھا اگر تم کو ان گھروں میں کوئی نہ ملے پھر (بھی) جب تک تم کو اجازت نہ ہو اندر نہ جاؤ، اور اگر تم سے (یہ) کہہ دیا جائے (کہ اِس وقت) واپس جاؤ، تو واپس چلے جایا کرو، اس میں تمھارے لئے زیادہ سُتھرائی ہے، اور جو کچھ تم کرتے ہو اللہ خوب جانتا ہے، ② تم کو گناہ نہ ہوگا ایسے گھروں میں چلے جانے سے جن میں کوئی نہ رہتا ہو (اور) اُن میں تمھارا برتنے کا سامان ہو، اور اللہ جانتا ہے جو کچھ تم ظاہر (میں) کرتے ہو اور جو کچھ چھپاتے ہو۔ ③

# DO NOT ENTER ANY ONE'S HOUSE WITHOUT PERMISSION

1. O Ye who believe! enter not houses other than your own, until ye have asked permission and saluted those in them: that is best for you, in order that ye may heed (what is seemly).
2. If ye find no one [1] in the house, enter not until permission is given to you: if ye are asked to go back, go back: that makes for greater purity for yourselves: and God knows well all that ye do.
3. It is not fault on your part to enter houses not used for living in, which serve some (other) use for you: and God has knowledge of what ye reveal and what ye conceal.

---

1. The rule about dwelling-houses is strict, because privacy is precious, and essential to a refined, decent, and well-ordered life. Such a rule of course does not apply to houses used for other useful purposes, such as an inn or caravanserai, or a shop, or a warehouse. But even here, of course, implied permission from the owner is necessary, as a matter of common-sense. The question in this passage is that of refined privacy, not that of rights of ownership.

# شراب اور جوا بہت سی برائیوں کی جڑ ہیں

(۴٦)

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ وَالْأَنْصَابُ وَالْأَزْلَامُ رِجْسٌ مِنْ عَمَلِ الشَّيْطَانِ فَاجْتَنِبُوهُ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ① إِنَّمَا يُرِيدُ الشَّيْطَانُ أَنْ يُوقِعَ بَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ فِي الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ وَيَصُدَّكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللَّهِ وَعَنِ الصَّلَاةِ ۖ فَهَلْ أَنْتُمْ مُنْتَهُونَ ② وَأَطِيعُوا اللَّهَ وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ وَاحْذَرُوا ۚ فَإِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَاعْلَمُوا أَنَّمَا عَلَىٰ رَسُولِنَا الْبَلَاغُ الْمُبِينُ ③

۱۲ ع ۷ (المائدہ)

ایمان والو! بات یہی ہے کہ شراب اور جوا اور بت[1] اور پاسے[2] (ان میں کا ہر ایک) ناپاک شیطانی کام ہے، تو تم اس سے بچتے رہو تاکہ تم کامیاب ہو۔ ① شیطان یہی چاہتا ہے کہ ڈال دے تم میں دشمنی اور بیر شراب اور جوے کی وجہ سے اور تم کو روک دے اللہ کی یاد اور نماز سے، تو کیا (اب) تم باز آؤ گے (یا نہیں؟) ② اور اللہ کا حکم مانو اور رسول کا حکم مانو اور (نافرمانی سے) بچتے رہو، اس پر بھی اگر تم (حکم سے) پھر جاؤ گے تو جان لو کہ ہمارے رسول کے ذمہ صرف صاف صاف (حکم کا) پہنچا دینا ہے۔ ③

---

[1] یہ کچھ پتھر تھے جن کی مشرکین عرب عبادت کرتے تھے اور ان پر جانور قربان کیا کرتے تھے، اسی طرح کے کچھ پتھر کعبہ کے گرد بھی تھے جن پر جانور ذبح کر کے اس کا خون ان پتھروں پر چھڑکا جاتا تھا۔

[2] عرب کے لوگوں میں بہت زمانہ سے دستور چلا آتا تھا کہ وہ تیروں سے پاسوں کا کام لیتے تھے۔ شادی، سفر، جنگ اور کاروبار کے موقع پر مختلف طریقوں سے ان تیروں سے فال نکالا کرتے تھے۔ اس کے علاوہ قسمت وغیرہ کا حال معلوم کرنے کے لئے بھی ان کو استعمال کرتے تھے۔

# INTOXICANT AND GAMBLING ARE THE SOURCE OF MANY EVILS

1. O Ye who believe! intoxicants [1] and gambling, (dedication of) stones [2], and (divination by) arrows[3], are an abomination,—of Satan's handiwork: eschew such (abomination), that ye may prosper.
2. Satan's plan is (but) to excite enmity and hatred between you, with intoxicants and gambling, and hinder you from the remembrance of God, and from prayer: will ye not then abstain ?
3. Obey God, and Obey the Apostle, and beware (of evil): if ye do turn back, know ye that it is our Apostle's duty to proclaim (the Message) in the clearest manner.

---

1. The prohibition of alcoholic drinks is one of the most well-known traits of Islam. It was by gradual steps that the Quran had enforced it. What enormous economic loss would be avoided, and how many homes would recover peace, if drink, so dangerous to health and morality, were give up !

   ( *Introduction to Islam p. 84.* )
2. The stones there referred to were stone altars or stone columns on which oil was poured for consecration, or slabs on which meat was sacrificed to idols. Any idolatrous or superstitious practices are here condemned. The ANSAB were objects of worship, and were common in Arabia before Islam.
3. The arrows there referred to were used for the division of meat by a sort of lottery or raffle. But arrows were also used for divination, i.e., for ascertaining lucky or unlucky moments, or learning the wishes of the heathen gods, as to whether men should undertake certain actions or not. All superstitions are condemned.

# وعدہ پورا کرنے کی تاکید

(۴۷)

وَلَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ حَتّٰى يَبْلُغَ اَشُدَّهٗ ۠ وَاَوْفُوْا بِالْعَهْدِ ۚ اِنَّ الْعَهْدَ كَانَ مَسْـُٔوْلًا ① وَاَوْفُوا الْكَيْلَ اِذَا كِلْتُمْ وَزِنُوْا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيْمِ ۭ ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّاَحْسَنُ تَاْوِيْلًا ② وَلَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ ۭ اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ اُولٰۗىِٕكَ كَانَ عَنْهُ مَسْـُٔوْلًا ③ وَلَا تَمْشِ فِي الْاَرْضِ مَرَحًا ۚ اِنَّكَ لَنْ تَخْرِقَ الْاَرْضَ وَلَنْ تَبْلُغَ الْجِبَالَ طُوْلًا ④ كُلُّ ذٰلِكَ كَانَ سَيِّئُهٗ عِنْدَ رَبِّكَ مَكْرُوْهًا ⑤

(بنی اسرائیل)

ع ۴ ۱۵

اور یتیم کے مال کے پاس نہ جاؤ مگر ایسے طریقہ سے کہ وہ (یتیم کے لئے) بہتر ہو، یہاں تک کہ وہ اپنی جوانی کو پہنچ جائے، اور پورا کیا کرو عہد کو، بے شک عہد کی پوچھ ہوگی، ① اور پورا کرو ناپ کو جب ناپنے لگو اور تولا کرو ٹھیک ترازو سے یہ (خود بھی) بہتر ہے اور اس کا انجام بھی اچھا ہے۔ ② اور نہ پیچھے لگو اُس بات کے جس کا تم کو (پوری طرح) علم نہیں ہے، یقیناً کان اور آنکھ اور دل ان سب سے (قیامت کے دن) پوچھ ہوگی، ③ اور نہ چلا کرو زمین پر اِترا کر تم (زور سے پاؤں رکھ کر) زمین کو ہرگز نہیں پھاڑ سکتے اور نہ (تن کر چلنے سے) پہاڑوں کی لمبائی کو پہنچ سکتے ہو، ④ ان سب باتوں میں جو بُری ہیں، تمھارے پروردگار کی نظر میں ناپسند ہیں۔ ⑤

## THE FULFILMENT OF ENGAGEMENT

1. Come not nigh to the orphan's property except to improve [1] it, until he attains the age of full strength; and fulfil (every) engagement, for (every) engagement will be enquired into (on the Day of Reckoning).
2. Give full measure when ye measure, and weigh with a balance that is straight: that is the most fitting and the most advantageous in the final determination.
3. And pursue not that of which thou hast no knowledge; for every act of hearing, or of seeing or of (feeling in) the heart will be enquired into (on the Day of Reckoning).
4. Nor walk on the earth with insolence: for thou canst not rend the earth asunder, nor reach the mountains in height.
5. Of all such things the evil is hateful in the sight of thy Lord.

---

1. If an orphan's property is touched at all, it should be to improve it, or to give him something better than he had before,—never to take a personal advantage for the benefit of the guardian. A bargain that may be quite fair as between two independent persons would be, under this verse, unfair as between a guardian and his orphan ward until the latter attains the full age of understanding.

# دِکھاوے کی عبادت بے فائدہ ہے

(۴۸)

اَرَءَیْتَ الَّذِیْ یُکَذِّبُ بِالدِّیْنِ ① فَذٰلِکَ الَّذِیْ یَدُعُّ الْیَتِیْمَ ② وَلَا یَحُضُّ عَلٰی طَعَامِ الْمِسْکِیْنِ ③ فَوَیْلٌ لِّلْمُصَلِّیْنَ ④ الَّذِیْنَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ سَاهُوْنَ ⑤ الَّذِیْنَ هُمْ یُرَآءُوْنَ ⑥ وَیَمْنَعُوْنَ الْمَاعُوْنَ ⑦

ع ۱ — (الماعون)

(پیغمبر!) کیا تم نے اُس (مُنافق) شخص کو دیکھا ہے، جو جھٹلاتا ہے فیصلے (کے دن) کو ① اور وہ ایسا (سنگ دل ہے) جو دھکے دیتا ہے یتیم کو ② اور (دوسروں کو) ترغیب نہیں دیتا محتاج کو کھلانے کی، ③ تو (پھر) تباہی ہے ایسے نماز پڑھنے والوں کے لئے ④ جو اپنی نماز (کے اثر) سے بے خبر ہیں ⑤ وہ جو دکھاوا[له] کرتے ہیں ⑥ اور (اتنے تھُڑ دلے ہیں کہ) مانگے نہیں دیتے (معمولی) برتنے کی چیز (بھی) ⑦

---

[له] اسلام نے یہ بتا کر کہ اللہ ہر جگہ حاضر و ناظر ہے اور ہمارے دلوں کے بھید جانتا ہے، بڑے اچھے ڈھنگ سے ریاکاری کی برائی ہم کو بتادی، ریاکار کو یہ نہ خیال کرنا چاہیے کہ وہ صرف دوسروں کو دھوکہ دے رہا ہے، وہ اپنے آپ کو بھی دھوکہ میں ڈال رہا ہے، اور اپنے آپ کو دھوکہ میں رکھنے والا نادان ہوتا ہے۔

# HOLLOW ACTS OF WORSHIP ARE FUTILE

1. Seest thou one who denies the Judgement (to come)?
2. Then such is the (man) who repulses the orphan (with harshness),
3. And encourages not [1] the feeding of the indigent.
4. So woe to the worshippers.
5. Who are neglectful of their Prayers, [2]
6. Those who (want but) to be seen (of men),
7. But refuse (to supply) (even) neighbourly needs[3].

---

1. The Charity or Love which feeds the indigent at the expense of self is a noble form of virtue, which is beyond the reach of men who are so callous as even to discourage or forbid or look down upon the virtue of charity or kindness in others.
2. True worship does not consist in the mere form of prayer, without the heart and mind being earnestly applied to seek the realisation of the presence of God, and to understand and do His holy Will.
3. Hypocrites make a great show of hollow acts of goodness, devotion, and charity. But they fail signally if you test them by little acts of neighbourly help or charity, the thousand little courtesies and kindnesses of daily life, the supply of needs which cost little but mean much.

# ناجائز دولت

(۴۹)

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اِنَّ كَثِیْرًا مِّنَ الْاَحْبَارِ وَ الرُّهْبَانِ لَیَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ وَ یَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِیْلِ اللّٰهِؕ وَ الَّذِیْنَ یَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَ الْفِضَّةَ وَ لَا یُنْفِقُوْنَهَا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِۙ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِیْمٍۙ ① یَّوْمَ یُحْمٰى عَلَیْهَا فِیْ نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكْوٰى بِهَا جِبَاهُهُمْ وَ جُنُوْبُهُمْ وَ ظُهُوْرُهُمْؕ هٰذَا مَا كَنَزْتُمْ لِاَنْفُسِكُمْ فَذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَكْنِزُوْنَ ②

ع ۵ / ۱۰ (التوبہ)

ایمان والو! یقیناً (اہل کتاب کے) بہت سے عالم اور درویش لوگوں کے مال فریب سے کھاتے ہیں اور (اس کی وجہ سے) وہ اللہ کی راہ (دین اسلام) سے روکتے ہیں، اور جو لوگ سونا اور چاندی جمع کرکے رکھتے ہیں اور اُس کو اللہ کی راہ میں نہیں خرچ کرتے تو (پیغمبر) تم اُن کو بہت دُکھ پہنچانے والی سزا کی خوشخبری دو ① (کہ) جس دن اُس سونے چاندی کو دوزخ کی آگ میں تپایا جائے گا، پھر اُس سے اُن کے ماتھے اور اُن کی کروٹوں اور پیٹھوں کو داغا جائے گا (اور اُن کو جتلایا جائے گا کہ) یہ ہے جو تم نے اپنے لئے (دُنیا میں) جمع کیا تھا، اب اُس کا مزہ چکھو جو تم جمع کیا کرتے تھے ②

## REGARDING PROPERTY ACQUIRED UNLAWFULLY

1. O ye who believe! There are indeed many among the priests and anchorites, who in falsehood [1] devour the substance of men and hinder (them) from the Way of God. And there are those who bury Gold and silver [2] and spend it not in the way of God: announce unto them a most grievous penalty--
2. On the Day when heat will be produced out of that (wealth) in the fire of Hell, and with it will be branded their foreheads, their flanks, and their backs.—"This is the (treasure) which ye buried for yourselves: taste ye, then, the (treasures) ye buried!"

---

1. Bil batili=in falsehood. i.e., by false pretences, or in false or vain things. This was strikingly exemplified in the history, Mediaeval Europe, though the disease is apt to attack all peoples and organisations at all times. priests got rich by issuing indulgences and dispensations; they made their office a stepping stone to worldly power and possessions. Even the Monastic orders, which took vows of poverty for individuals, grew rich with corporate property, until their wealth became a scandal, even among their own nations.
2. Misuse of wealth, property, and resources is frequently condemned, and in three ways: (1) do not acquire anything wrongfully or on false pretences; (2) do not hoard or bury or amass wealth for its own sake but use it freely for good, whether for yourself or for your neighbours: and (3) be particularly careful not to waste it for idle purposes, but only so that it may fructify for the good of the people.

# دولت میں دوسروں کے حقوق

(۵۰)

وَإِذَآ أَذَقْنَا النَّاسَ رَحْمَةً فَرِحُوا بِهَا ۖ وَإِن تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ بِمَا قَدَّمَتْ
أَيْدِيهِمْ إِذَا هُمْ يَقْنَطُونَ ① أَوَلَمْ يَرَوْا أَنَّ اللَّهَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ
لِمَن يَشَآءُ وَيَقْدِرُ ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِّقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ ② فَآتِ
ذَا الْقُرْبَىٰ حَقَّهُ وَالْمِسْكِينَ وَابْنَ السَّبِيلِ ۚ ذَٰلِكَ خَيْرٌ لِّلَّذِينَ
يُرِيدُونَ وَجْهَ اللَّهِ ۖ وَأُولَٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ③ وَمَآ آتَيْتُم
مِّن رِّبًا لِّيَرْبُوَا فِي أَمْوَالِ النَّاسِ فَلَا يَرْبُوا عِندَ اللَّهِ ۖ وَمَآ آتَيْتُم
مِّن زَكَاةٍ تُرِيدُونَ وَجْهَ اللَّهِ فَأُولَٰٓئِكَ هُمُ الْمُضْعِفُونَ ④

(الرّوم) ع ۴ / ۲۱

اور جب ہم لوگوں کو (اپنی) رحمت (کا مزہ) چکھا دیتے ہیں تو وہ اس سے خوش ہوتے ہیں، اور
اگر ان پر کوئی مصیبت آپڑتی ہے اُن (بُرے کاموں) کے بدلے میں جن کو پہلے اپنے ہاتھوں کر چکے ہیں (تو)
وہ جلد نااُمید ہو جاتے ہیں ① کیا اُنھوں نے (اِس پر) غور نہیں کیا کہ اللہ (ہی) جس کو چاہتا ہے زیادہ رزق
دیتا ہے اور جس کے رزق میں چاہے تنگی کر دیتا ہے، یقیناً اس میں (اللہ کی قدرت کی) نشانیاں ہیں، اُن
لوگوں کے لئے جو ایمان رکھتے ہیں ② تو پھر دیتے رہا کرو رشتہ دار کو اُس کا حق اور مسکین و
مُسافر کو (بھی)، یہ اُن لوگوں کے لئے بہت اچھا ہے جو اللہ کی رضامندی چاہتے ہیں، اور
یہی لوگ کامیاب ہیں ③ اور (یہ) جو تم سُود اس لئے دیتے ہو کہ لوگوں کے مال میں
بڑھوتری ہو تو وہ اللہ کے یہاں نہیں بڑھتا (یعنی اس میں برکت نہیں ہوتی) اور
تم جو زکوٰۃ دے کر اللہ کی رضامندی چاہتے ہو تو ایسے ہی لوگ (اپنے دئے کو اللہ کے
یہاں) دُونا کرنے والے ہیں۔ ④

# RIGHTS OF OTHERS IN PROPERTY

1. When We give men a taste of Mercy, they exult thereat : and when some evil afflicts them because of what their (own) hands have sent forth, behold, they are in despair !
2. See they not that God enlarges the provision and restricts it, to whomsoever He pleases ? Verily in that are Signs for those who believe.
3. So give what is due to kindred, the needy, and the wayfarer. That is best for those who seek the Countenance of God, and it is they who will prosper.
4. That which ye lay out for increase [1] through the property of (other) people, will have no increase with God : but that which ye lay out for charity, seeking the Countenance of God, (will increase) : it is those who will get a recompense multiplied.

---

1. Probably there is no religion in the world which has not prohibited usury. The distinctive trait of Islam is that it has not only forbidden this kind of gain but also remedied the causes leading to the existence of this evil institution in human society : Nobody pays willingly an interest on what he borrows; he pays only because he requires money and he finds that he could not get it without paying interest. Islam has made a very clear distinction between commercial gains and interst on money lending. The Quran says : ..."God permitteth trading and forbiddeth interest"...
( *Introduction To Islam page 124* )

# کنجوسی اور فضول خرچی دونوں گناہ ہیں

(۵۱)

وَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ وَالْمِسْكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ وَلَا تُبَذِّرْ تَبْذِيْرًا ① اِنَّ الْمُبَذِّرِيْنَ كَانُوْٓا اِخْوَانَ الشَّيٰطِيْنِ ۭ وَكَانَ الشَّيْطٰنُ لِرَبِّهٖ كَفُوْرًا ② وَاِمَّا تُعْرِضَنَّ عَنْهُمُ ابْتِغَاۗءَ رَحْمَةٍ مِّنْ رَّبِّكَ تَرْجُوْهَا فَقُلْ لَّهُمْ قَوْلًا مَّيْسُوْرًا ③ وَلَا تَجْعَلْ يَدَكَ مَغْلُوْلَةً اِلٰى عُنُقِكَ وَلَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ فَتَقْعُدَ مَلُوْمًا مَّحْسُوْرًا ④ اِنَّ رَبَّكَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَاۗءُ وَيَقْدِرُ ۭ اِنَّهٗ كَانَ بِعِبَادِهٖ خَبِيْرًۢا بَصِيْرًا ⑤

ع ۳ ۱۵ (بنی اسرائیل)

اور دیتے رہا کرو رشتہ دار کو اس کا حق اور غریب اور مسافر کو (بھی اُن کا حق) اور (دولت کو) بے جا نہ اُڑاؤ، ① (اُس کو) بے جا اُڑانے والے یقیناً شیطانوں کے بھائی ہیں اور شیطان اپنے پروردگار کا بڑا ناشکرا ہے، ② اور اگر اِن (لوگوں) سے تم کو بے رُخی برتنا پڑے (اور) اپنے پروردگار کی مہربانی کا تم انتظار کر رہے ہو جس کی تم آس لگائے بیٹھے ہوئے ہو (کہ کچھ آئے تو اِن لوگوں کو دیں) تو ان سے نرمی سے بات کہہ دیا کرو، ③ اور نہ رکھو (کنجوس کی طرح) اپنا ہاتھ بندھا ہوا اپنی گردن سے اور نہ (فضول خرچی میں) اس کو بالکل کھولے ہی رہو ورنہ بیٹھ رہو گے ملامت کئے ہوئے (اور) لاچار ہو کر۔ ④ (اے پیغمبر) تمھارا پروردگار جس کو چاہتا ہے زیادہ رزق دیتا ہے اور (جس کے رزق میں چاہے) تنگی کر دیتا ہے۔ بے شک وہ اپنے بندوں (کی حالت) کو اچھی طرح سے جانتا (اور) دیکھتا ہے۔ ⑤

## BOTH MISERLINES AND EXTRAVAGANCE ARE A SIN

1. And render to the kindred their due rights, as (also) to those in want, and to the wayfarer: but squander not (your wealth) in the manner of a spendthrit [1].
2. Verily spendthrifts are brothers of the Evil Ones; and the Evil One is to his Lord (Himself) ungrateful [2].
3. And even if thou hast to turn away from them in pursuit of the Mercy from thy Lord which thou dost expect, yet speak to them a word of easy kindness.
4. Make not thy hand tied (like a niggard's) to thy neck, nor stretch it forth to its utmost reach, so that thou become blameworthy and destitute.
5. Verily thy Lord doth provide sustenance in abundance for whom He pleaseth and He provideth in a just measure, for He doth know and regard all His servants.

---

1. All charity, kindness, and help are conditioned by our own resources. There is no merit if we merely spend out of bravado or for idle show. How many families are ruined by extravagant expenses at weddings, funerals etc; or (as they may call it) to "oblige friends or relatives", or to give to able-bodied beggars ? To no one was this command more necessary than it is to the Muslims of the present day.
2. Spendthrifts are not merely fools. They are of the same family as the Evil Ones. And the chief of the Evil Ones (notice the transition from the plural to the singular)-Satan himself-fell by his ingratitude to God. So those who misuse or squander God's gift are also ungrateful to God.

# اللہ کے راستہ میں خرچ کرنے کا طریقہ اور اُس کا بدلہ

(۵۲)

مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝ ۱ اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ لَا يُتْبِعُوْنَ مَآ اَنْفَقُوْا مَنًّا وَّلَآ اَذًى ۙ لَّهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ ۲ قَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ وَّمَغْفِرَةٌ خَيْرٌ مِّنْ صَدَقَةٍ يَّتْبَعُهَآ اَذًى ؕ وَاللّٰهُ غَنِيٌّ حَلِيْمٌ ۝ ۳

۳۶ ع ۳ (البقرۃ)

مثال اُن لوگوں (کے خرچ کرنے) کی جو اللہ کے راستہ میں اپنا مال خرچ کرتے ہیں، اُس دانہ کی سی ہے جو سات بالیں اُگائے (اور) ہر بال میں سَو دانے ہوں، اور اللہ جس کے لئے چاہے دُونا کردیتا ہے اور اللہ بڑی گنجائش والا، بہت جاننے والا ہے ۱ جو لوگ اپنا مال اللہ کے راستہ میں خرچ کرتے ہیں، پھر خرچ کردینے کے بعد نہ تو احسان جتاتے ہیں اور نہ تکلیف دیتے ہیں، اُن لوگوں کا بدلہ اُن کے پروردگار کے پاس ہے، اور اُن کو کوئی خطرہ نہ ہوگا اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔ ۲ بھلی بات کہنا اور مُعاف کردینا اُس خیرات سے بہتر ہے جس کے بعد دُکھ پہنچایا گیا ہو، اور اللہ بے پروا، برداشت کرنے والا ہے۔ ۳

---

# THE RIGHT WAY OF SPENDING FOR GOD AND ITS REWARD

1. The parable of those who spend their substance in the way of God is that of a grain of corn: it groweth seven ears, and each ear hath a hundred grains, God giveth manifold increase to whom He pleaseth: and God careth for all, and He knoweth all things.
2. Those who spend their substance in the cause of God, and follow not up their gifts with reminders of their generosity or with injury,-for them their reward is with their Lord: on them shall be no fear, nor shall they grieve.
3. Kind words [1] and the covering of faults are better than charity followed by injury, God is Free of all wants, and He is most Forbearing.

---

1. A very high standard is set for charity (1) It must be in the way of God. (2) It must expect no reward in this world. (3) It must not be followed by references or reminders to the act of charity. (4) Still less should any annoyance or injury be caused to the recipient, e.g. by boasting that the giver relieved the person in the hour of need.

# انصاف، احسان اور رشتہ داروں کی مدد کا حکم

(۵۳)

اِنَّ اللّٰہَ یَاْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ وَاِیْتَآئِ ذِی الْقُرْبٰی وَیَنْھٰی عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْکَرِ وَالْبَغْیِ یَعِظُکُمْ لَعَلَّکُمْ تَذَکَّرُوْنَ ① وَاَوْفُوْا بِعَھْدِ اللّٰہِ اِذَا عَاھَدْتُّمْ وَلَا تَنْقُضُوا الْاَیْمَانَ بَعْدَ تَوْکِیْدِھَا وَقَدْ جَعَلْتُمُ اللّٰہَ عَلَیْکُمْ کَفِیْلًا ط اِنَّ اللّٰہَ یَعْلَمُ مَا تَفْعَلُوْنَ ②

(النحل) ع ۱۳ / ۱۴

بے شک اللہ اِنصاف کرنے اور احسان کرنے اور قرابت[1] والوں کو (مدد) دینے کا حکم دیتا ہے، اور منع کرتا ہے بے حیائی اور نامعقول (بات یا کام کرنے) اور سرکشی سے، تم کو نصیحت کرتا ہے تاکہ تم نصیحت پکڑو، ① اور اللہ کے عہد کو پورا کیا کرو، جب آپس میں عہد کرو، اور قسموں کو اُن کے پکّا کرنے کے بعد نہ توڑا کرو حالانکہ تم اللہ کو اپنا ضامن[2] بنا چکے ہو، یقیناً اللہ جانتا ہے جو کچھ تم کرتے ہو۔ ②

---

[1] ماں باپ اور بیوی بچّوں کے ساتھ تو دِلی لگاؤ ہوتا ہی ہے، لیکن انسان کو ایک خاص تعلق اپنے عام قرابت داروں سے بھی ہوتا ہے، اسلام نے اس تعلّق کی وجہ سے قرابت داروں کے حقوق مقرر کئے ہیں اور قرآن کریم میں بہت جگہ ان حقوق کا لحاظ وخیال رکھنے کی تاکید کی گئی ہے۔ حدیثوں میں تو یہاں تک آیا ہے کہ اگر کوئی قرابت دار بے مروّتی برتے تب بھی اس کے ساتھ بہتر سلوک کرتے رہنا چاہیئے۔

[2] بغیر ضرورت قسم کھانا اچھی بات نہیں ہے، مومن کا وعدہ تو قسم کے بغیر بھی پکّا ہونا چاہیے، لیکن جب قسم کھا کر اللہ کو گواہ بنا لیا تو اس کی لاج رکھنا بہت ضروری ہے۔

# COMMAND REGARDING JUSTICE, BENEVOLENCE AND LIBERALITY TO KITH AND KIN

1. God commands justice, the doing of good, and liberality to kith and kin, and He forbids all shameful deeds, and injustice and rebellion : He instructs you, that ye may receive admonition[1].
2. Fulfil the Covenant of God when ye have entered into it, and break not your oaths after ye have confirmed them; indeed ye have made God your surety; for God knoweth all that ye do.

---

1. Justice is a comprehensive term, and may include all the virtues of cold philosophy. But religion asks for something warmer and more human, the doing of good deeds even where perhaps they are not strictly demanded by justice, such as returning good for ill, or obliging those who in worldly language "have no claim" on you; and of course a *fortiori* the fulfilling of the claims of those whose claims are recognized in social life. Similarly the opposites are to be avoided : every thing that is recognized as shameful, and every thing that is really unjust, and any inward rebellion against God's Law or our own conscience in its most sensitive from.

# دین اور دُنیا ساتھ ساتھ ہے

(۵۴)

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا نُودِيَ لِلصَّلٰوةِ مِن يَوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا إِلَىٰ ذِكْرِ اللّٰهِ وَذَرُوا الْبَيْعَ ۚ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ ① فَإِذَا قُضِيَتِ الصَّلٰوةُ فَانتَشِرُوا فِي الْأَرْضِ وَابْتَغُوا مِن فَضْلِ اللّٰهِ وَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَثِيرًا لَّعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ② وَإِذَا رَأَوْا تِجَارَةً أَوْ لَهْوًا انفَضُّوا إِلَيْهَا وَتَرَكُوكَ قَائِمًا ۚ قُلْ مَا عِندَ اللّٰهِ خَيْرٌ مِّنَ اللَّهْوِ وَمِنَ التِّجَارَةِ ۚ وَاللّٰهُ خَيْرُ الرَّازِقِينَ ③ (الجمعۃ)

ع ۲ ۲۸

ایمان والو! جب جمعہ کے دن نماز (جمعہ) کے لئے اذان دی جائے تو تم اللہ کی یاد (خطبہ و نماز) کی طرف تیزی سے چل دو اور خرید و فروخت چھوڑ دو، یہ تمہارے لئے زیادہ بہتر ہے، اگر تم کو (کچھ) سمجھ ہے، ① پھر جب نماز ہو چکے تو زمین پر پھیل جاؤ اور اللہ کے فضل[1] (روزی) کی تلاش کرو اور اللہ کو برابر یاد کرتے رہو تاکہ تمہارا بھلا ہو ② اور (کچھ لوگوں کی حالت یہ ہے کہ) جب کسی تجارت یا تماشے کی چیز کو دیکھتے ہیں تو اُس کی طرف دوڑنے کے لئے بکھر جاتے ہیں اور تم کو (محمدؐ) کھڑا ہوا چھوڑ دیتے ہیں، تم (اُن سے) کہہ دو کہ جو (نیک کاموں کا بدلہ) اللہ کے پاس ہے، وہ تماشے اور تجارت کی چیزوں سے زیادہ بہتر ہے، اور اللہ سب سے اچھا روزی دینے والا ہے۔ ③

---

[1] صحابہ کرامؓ نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا "اس آیت میں تجارت کی ترغیب دی گئی ہے۔" قرآن کریم میں تجارت کی طرف دوسری جگہ بھی توجہ دلائی گئی ہے۔ حدیثوں میں اس پیشہ کو بہت اچھا کہا گیا ہے، ایک حدیث میں ہے "سچا اور امانت دار تاجر انبیاء و صدیقین اور شہیدوں کے زُمرے میں رہے گا۔"

# THE SPIRITUAL AND THE MATERIAL ARE INTERDEPENDENT

1. O Ye who believ! when the call is proclaimed to prayer on Friday [1] (the Day of Assembly), hasten earnestly to the remembrance of God, and leave off business (and traffic) that is best for you if ye but knew!
2. And when the Prayer is finished, then may ye disperse through the land, and seek of the Bounty of God: and celebrate the Praises of God often (and without stint): That ye may prosper.
3. But when they see some bargain or some amusement, they disperse headlong to it, and leave thee standing. Say: "The (blessing) from the Presence of God is better than any amusement or bargain! and God is the Best to provide (for all needs)."

---

1. Friday "the Muslim Sabbath" is primarily the Day of Assembly, the weekly meeting of the Congregation, when we show our unity by sharing in common public worship, preceded by a Khutba, in which the Imam (or Leader) reviews the week's spiritual life of the Community and offers advice and exhortation on holy living. Notice the gradations of social contact for Muslims if they followed the wise ordinances of their Faith. (1) Each individual remembers God for himself or herself five or more times every day, in the home or place of business, or local mosque, or open air, as the case may be. (2) on Friday in every week there is a local meeting in the central mosque of each local centre,-it may be a village, or town, or ward of a big city. (3) At the two Ids every, year there is a larger local area meeting in one centre, the Id-Gah. (4) once at least in a lifetime, where possible, a Muslim shares in the vast international assemblage of the world, in the centre of Islam,. at the Meccan Pilgrimage. A happy combination of decentralisation and centralisation of individual liberty and collective meeting, and contact at various stages or grades.

# دُنیا کا ٹھاٹ چند روزہ ہے

(۵۵)

وَاضْرِبْ لَهُم مَّثَلَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَمَآءٍ أَنزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْاَرْضِ فَاَصْبَحَ هَشِيْمًا تَذْرُوْهُ الرِّيٰحُ وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّقْتَدِرًا ① اَلْمَالُ وَالْبَنُوْنَ زِيْنَةُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَالْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ عِنْدَ رَبِّكَ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ اَمَلًا ② وَيَوْمَ نُسَيِّرُ الْجِبَالَ وَتَرَى الْاَرْضَ بَارِزَةً وَّحَشَرْنٰهُمْ فَلَمْ نُغَادِرْ مِنْهُمْ اَحَدًا ③ وَعُرِضُوْا عَلٰى رَبِّكَ صَفًّا لَقَدْ جِئْتُمُوْنَا كَمَا خَلَقْنٰكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ بَلْ زَعَمْتُمْ اَلَّنْ نَّجْعَلَ لَكُمْ مَّوْعِدًا ④ (الکہف)

ع ۶
۱۵

اور بیان کر دو (اے پیغمبر) ان لوگوں سے کہ دُنیا کی زندگی کی مثال (ایسی ہے) جیسے کہ ہم نے آسمان سے پانی برسایا اور زمین کا سبزہ اُس پانی کے ساتھ مِل گیا (اور خوب پھولا پھلا) پھر (کچھ وقت گذر جانے پر) وہ چُورا چُورا ہو گیا کہ ہوائیں اُس کو اُڑائے لئے پھرتی ہوں اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے ① مال اور اولاد دُنیا کی زندگی کے بناؤ سنگار ہیں، اور باقی رہنے والے نیک کام تمہارے پروردگار کے نزدیک بدلہ کے اعتبار سے بہتر ہیں اور (آئندہ) اُمید کے لحاظ سے بھی بہتر ہیں ② اور اُس دِن (کا خیال رکھو) کہ ہم پہاڑوں کو ہلا دیں گے اور تم زمین کو (جگہ جگہ سے) کھلا ہوا دیکھو گے اور ہم لوگوں کو جمع کر دینگے۔ پھر ہم ان میں سے کسی کو نہ چھوڑیں گے ③ اور وہ تمہارے پروردگار کے سامنے برابر کھڑے کر کے پیش کیۓ جائیں گے (اور اُن سے کہا جائے گا) کہ آخر تم ہمارے پاس (دوبارہ) آہی گئے، جس طرح کہ ہم نے تم کو پہلی بار (دنیا میں) پیدا کیا تھا لیکن تم یہی سمجھتے رہے کہ (تمہارے دوبارہ زندہ کرنے کے لیۓ) ہم کوئی وقت نہ ٹھہرائیں گے ④

## THE PAGEANT OF LIFE IS EPHEMERAL

1. Set forth to them the similitude of the life of this world: It is like the rain which We send down from the skies: the earth's vegetation absorbs it, but soon it becomes dry stubble, which the winds do scatter: it is (only) God who prevails over all things.
2. Wealth and sons are allurements of the life of this world: but the things that endure, Good Deeds are best in the sight of thy Lord, as rewards, and best as (the foundation for) hopes. [1]
3. One Day We shall remove the mountains, and thou wilt see the earth as a level stretch, [2] and We shall gather them, all together, nor shall We leave out any one of them.
4. And they will be marshalled before thy Lord in ranks, (with the announcement), "Now have ye come to Us (bare) as We created you [3] first: aye, ye thought We shall not fulfil the appointment made to you to meet (Us)! ":

---

1. Other things are fleeting: but good Deeds have a lasting value in the sight of God. They are best as (or for) rewards in two ways: (1) they flow from us by the Grace of God, and are themselves rewards for our Faith: (2) they become the foundation of our hopes for the highest spiritual rewards in the Hereafter.
2. On the Day of Judgement none of our present landmarks will remain.
3. We shall stand as we were created, with none of the adventitious possessions that we collected in this life, which will all have vanished.

# درود وسلام

(٥٦)

إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۭ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ
وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ① اِنَّ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ
فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِيْنًا ② وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ
الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا
مُّبِيْنًا ③ يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ وَبَنٰتِكَ وَنِسَاۗءِ الْمُؤْمِنِيْنَ
يُدْنِيْنَ عَلَيْهِنَّ مِنْ جَلَابِيْبِهِنَّ ۭ ذٰلِكَ اَدْنٰٓى اَنْ يُّعْرَفْنَ فَلَا
يُؤْذَيْنَ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ④ (الاحزاب)

بے شک اللہ اور اُس کے فرشتے پیغمبر پر درود بھیجتے ہیں، اے ایمان والو تم (بھی)
اُن پر درود و سلام بھیجتے رہا کرو۔ ① یقیناً جو لوگ اللہ اور اُس کے رسُول کو
(کسی طرح کی) ایذا دیتے ہیں، وہ اللہ کے پھٹکارے ہوتے ہیں دُنیا اور
آخرت میں، اور تیار کر رکھا ہے (اللہ نے) اُن کے لئے رُسوا کرنے والا
عذاب۔ ② اور (اسی طرح) جو لوگ ایمان والے مردوں اور ایمان والی
عورتوں کو بغیر قصور کئے ایذا دیتے ہیں، تو وہ بہتان اور کھُلے گناہ کا بوجھ (اپنی
گردن پر) لیتے ہیں۔ ③ اے پیغمبر! اپنی بیبیوں اور اپنی بیٹیوں اور مسلمانوں کی
عورتوں سے کہہ دو کہ نیچی لٹکا لیا کریں اپنے اُوپر تھوڑی سی اپنی چادریں،
اِس سے جلدی ان کی پہچان ہو جایا کرے گی (کہ گھومنے پھرنے والی عورتیں
نہیں ہیں) تو ستائی نہیں جاتیں گی اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ ④

## BLESSINGS ON THE HOLY PROPHET

1. God and His Angels send blessings on the Prophet [1] : O ye that believe! send ye blessings on him, and salute him with all respect.
2. Those who annoy God and His Apostle - God has cursed them in this world and in the Hereafter, and has prepared for them a humiliating Punishment.
3. And those who annoy believing men and women undeservedly, bear (on themselves) a calumny and a glaring sin.
4. O Prophet! Tell thy wives and daughters, and the believing women [2], that they should cast their outer garments over their persons [3] (when abroad): that is most convenient, that they should be known (as such) and not molested. And God is Oft-Forgiving, Most Merciful.

---

1. God and His Angels honour and bless the holy Prophet as the greatest of men. We are asked to honour and bless him all the more because he took upon himself to suffer the sorrows and afflictions of this life in order to guide us to God's Mercy and the highest inner Life.
2. Women according to the Quran, should not ordinarily go out of their homes except when forced by sheer economic necessity, or when the demands of abnormal times, as in war, call them for outside duties. Even if forced to go out, women should dress and conduct themselves in a way so as not to attract the male passers-by. Neither their gait nor their dress should be such as to offer temptation.

   *What Is Islam ? P. 80-81.*
3. The only purpose of the veil is to diminish occasions of attraction, and to protect women from the wickedness of men.

   *Introduction to Islam P. 130.*

# ڈاکٹر اقبالؒ کا مسلمان سے خطاب

(۵۷)

درِ صد فتنہ را بر خود کشادی

دو گامے رفتی و از پا فتادی

برہمن از بتاں طاقِ خود آراست

تو قرآں را سرِ طاقے نہادی ! (اقبالؒ)



ز قرآں پیشِ خود آئینہ آویز

دگرگوں گشتۂ از خویش بگریز

ترازوئے بنہ کردارِ خود را

قیامت ہائے پیشیں را برانگیز (اقبالؒ)

## IQBAL'S ADDRESS TO THE MUSLIM

Thou unlocked the door of a hundred cala mities;
Thy progress was two steps and then a fall;
The Brahmin put up a show of his idols;
Alas ! Thou drifted from the Qur-an.



Keep Qur-an as mirror before thee;
Thou art changed Detach from thee;
Set up a balance for thy deeds;
Raise the previous resurrections.

مولّفِ کنوز القرآن کی کتاب "اسلامی کشکول" پر ملک کے مُوقّر رسائل وجرائد نے

جو تبصرے کئے تھے، اُن میں سے چند کے اقتباسات ذیل میں درج ہیں۔

(۱) معارف (اعظم گڈھ) "لائق مصنّف شعبۂ دینیات مسلم یونیورسٹی کے اُستاد ہیں، اس لئے تعلیم یافتہ نوجوانوں کے دلوں میں مذہب کی جانب سے جو سوالات اور شکوک پیدا ہوتے ہیں، ان کا اُن کو پورا تجربہ ہے۔ اُن ہی کو پیش نظر رکھ کر اُنھوں نے اسلامی عقائد و تعلیمات پر یہ کتاب لکھی ہے۔ یہ کتاب لکھ کر مصنّف نے ایک مفید علمی و دینی خدمت انجام دی ہے۔"

(۲) بُرہان (دہلی)۔ "کتاب کے آخر میں مآخذ کی جو فہرست ہے، اُس سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ قاضی صاحب نے اس کتاب کی ترتیب میں کتنی محنتِ شاقّہ برداشت کی ہے۔ یہ کتاب اس لائق ہے کہ اسلامی مدارس کے نصابِ دینیات میں شامل کی جائے۔"

(۳) صدق جدید (لکھنؤ)۔ "طرزِ استدلال عموماً دلنشیں ہے۔ اندازِ بیان سلیس اور عام فہم ہے۔ بحیثیتِ مجموعی کتاب کا مطالعہ کالج کے طلبہ اور عام پڑھے لکھوں دونوں کو مفید ہوگا۔ کتاب اسلام کے خارجی دشمنوں کے ساتھ ساتھ داخلی دشمنوں کی بھی فتنہ سامانیوں کی جڑ کاٹتی ہے۔"

(۴) الجمعیۃ (دہلی)۔ "یہ حقیقت ہے کہ اُردو زبان میں اسلامیات کے متعلّق اتنا عظیم الشان ذخیرہ جمع ہو گیا ہے کہ اور زبانوں میں حتّٰی کہ موجودہ دور کی عربی تصنیفات میں اس کی نظیر نہیں ملتی۔"

(۵) استقلال (رنگون)۔ "فاضل مصنّف نے اس کتاب میں جدید مسائل کو جدید اسلوب کے مطابق سمجھانے کی کوشش کی ہے۔"

(مسلم ایجوکیشنل پریس علیگڑھ)

# QUNŪZ-UL-QUR-ĀN

## EXTRACTS FROM THE HOLY QUR-AN

*By*

QAZI MAZHAR-UD-DIN AHMAD BILGRAMI
*Department of Sunni Theology*
Muslim University Aligarh

*Can be had from*

EDUCATIONAL BOOK HOUSE
**Shamshad Market**
**ALIGARH U. P.**

*Price Rs. 2. 50 nP.*